H/DR. S. M. ZAFFAR
B.Sc. D.H.M.S. RHMP
Ex-Lecturer G.H.M.C
D.I.K




پہلا ایڈیشن 1997

85/nett

قیمت روپے

ناشر
بی۔ جین پبلشرز (پرائیویٹ) لمیٹیڈ۔
1921/10 چونہ منڈی پہاڑ گنج
نئی دلی۔ 110055

کتابت و تزئین: انجم کمپوزنگ سینٹر۔ 1958 چاندنی محل۔
نزد رتن لال نرسنگ ہوم۔
دریا گنج نئی دلی۔ 110002

مطبع:
جے جے۔ آفسیٹ پرنٹرز
7 وزیر پور۔ پرنٹنگ پریس ایریا۔
رنگ روڈ۔ وزیر پور دلی۔ 110035

Book Code: B - 5233

# فہرست مضامین

# 1 عرض مصنف

ہومیو پیتھی کے ذریعہ اپنا علاج خود کرنے اور عام فطرت کے معمول کے امراض کے گھریلو علاج کے متعلق عام افراد کی بے لوث رہنمائی کے مقصد سے یہ کتاب عام قارئین کے لئے پیش کی جارہی ہے۔ قارئین سے التماس ہے کہ وہ اس حقیقت کو پیش نظر رکھیں۔

زیر نظر کتاب میں مندرج ادویات کے متعلق مشورے ہومیو پیتھی کے سابقہ اور حالیہ ماہرین کی طرف سے کئے گئے اشارات کی بنا پر دیے گئے ہیں۔ مختلف ذرائع سے مصدقہ مواد بھی یکجا کر کے اس کتاب میں شامل کر دیا گیا ہے۔

تجویز کردہ ہر ایک دوا کی طاقت 30 ہے۔ طویل عرصے تک برقرار رہنے والے مرض میں اس طاقت کے اچھے نتائج حاصل ہونے کے بعد ہی مریض کو 200 جیسی اونچی طاقت کی دوا استعمال کرنی چاہئے۔

آخری مشورہ: اگر کسی قسم کی دقت پیش آئے تو ڈاکٹر کا مشورہ ضرور لیجئے۔

ڈاکٹر پی۔ این۔ جین

# 2 پیش لفظ

اس حقیقت سے ہم منکر نہیں ہوسکتے کہ آج کی انتہائی مصروف زندگی میں ہمیں دو اہم ترین چیزوں۔ دولت اور وقت' میں سے ایک دوسرے کی کمی کا احساس ہوتا ہے۔

واضح طور پر یہ کہا جاسکتا ہے۔ کہ ہم میں سے بیشتر افراد آج پیسے جوڑ رہے ہیں اور صحت پر خرچ کرنے کے لئے ان کے پاس کافی دولت بھی ہے۔ لیکن اپنے عام امراض کے علاج کے لئے ہر وقت ڈاکٹر کے پاس جانے کی فرصت ان کے پاس نہیں ہے۔

دوسری طرف بیشتر حالات میں ہمارے پاس ڈاکٹر کے پاس جانے کے لئے وقت تو کافی ہوتا ہے مگر علاج معالجہ کی فیس دینے کی حیثیت نہیں ہوتی۔

اس لئے اس مقصد کے پیش نظر ہومیوپیتھک علم کے بحر بیکراں میں اس چھوٹی سی کتاب کے اضافے کا بنیادی مقصد یہی ہے کہ اس کتاب کے مطالعہ کے ذریعہ ہر کنبے میں ہومیوپیتھی طریقہ علاج کا چلن ہوسکے۔ اس کتاب میں 40 اہم ترین ہومیوپیتھک ادویات اور کچھ مدر ٹنکچر اور مولین آئل کا تذکرہ کیا گیا ہے۔

اس کتاب میں تجویز کردہ ادویات' سماج کا ہر ایک تعلیم یافتہ مریض کسی بھی مضر اثر کے بغیر استعمال کرسکتا ہے۔ امید ہے سماج کے شائستہ اور مہذب افراد زیر نظر کتاب میں مندرج ادویات کو پورے اعتماد کے ساتھ استعمال کرکے مستفیض ہوں گے۔ اور اپنے علم میں اضافہ کے لئے ہومیوپیتھی کی زیادہ سے زیادہ کتب کے مطالعے میں ان کی دلچسپی بڑھے گی۔

# 3 ہومیوپیتھی اور ہنی من

ہومیوپیتھک لفظ دو یونانی الفاظ کا مرکب ہے۔ یہ الفاظ ہیں۔ ہومیوس (Homoios) جس کے معنی ہیں مساوی اور پیتھوس Pathos یعنی مرض۔ دوا کا یہ طریقہ ایک جرمن ڈاکٹر سیموئیل کریچن فریڈرک ہنی مین نے تقریباً 200 سال قبل شائع کیا تھا۔ یہ طریقہ علاج لوہے کو لوہا کاٹتا ہے یعنی سمیلیا۔ سمی لیس کورنیٹر (Similia Similibus Curantur) کے قدرتی اصول پر مبنی ہے۔

ڈاکٹر ہنی من 10 اپریل 1755 کو می سین کے مقام پر پیدا ہوئے۔ انہوں نے 1779 میں 24 سال کی عمر میں لیپ زک یونیورسٹی ایلنگر سے میڈیسن میں ڈاکٹریٹ کیا۔ وہ ایک نیک اور رحم دل شخص تھے اور خدا کی رحمت و عنایت پر انہیں پورا یقین تھا۔

ہنی من کے عہد میں طریقہ علاج اکثر روکھا پھیکا تھا۔ جس میں سیلان خون' دست اور پھپھولے پیدا کرنے کے عمل شامل تھے۔ اور فریبی اور حیلہ ساز ڈاکٹروں کی وضع کردہ دقیانوسی ادویات کے فرضی اصول پر مبنی تھا۔ طریقہ علاج اور مریض دونوں کی اس قابل رحم حالت سے نجات پا کر انہوں نے اپنے پیشے کو ترک کردیا۔ اور طبی کتب کا ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمہ کرکے اپنی گزر اوقات کا سلسلہ جاری رکھنے کا فیصلہ کیا۔

اس دوران 1790 کے قریب انہوں نے کولین کی میٹریا میڈیکا میں سن کونا (پیرو کے درخت کی چھال) کے متعلق یہ تشریح پڑھی کہ اس میں اس کے تیکھے پن کی وجہ سے ملیریا کے بخار کو شفا کرنے کے عناصر ہوتے ہیں۔

ڈاکٹر ہنی من خود اس سے مطمئن نہیں تھے۔ لہذا انہوں نے تجربے کے طور پر سن کونا کا ایک کاڑھا بنایا اور مسلسل وقفے پر اس کی خوراکیں لینی شروع کردیں ایک دو روز میں حیرت انگیز انداز سے اس میں ملیریا بخار کی تمام علامات ظاہر ہوگئیں یعنی سردی گرمی اور پسینہ۔ سن کونا اور دیگر ادویاتی عناصر کے ملتے جلتے اثرات کو اپنے کنبے کے افراد پر ظاہر کرنے کے بعد وہ اس نتیجے پر پہنچے کہ یہ دوا خود ایک صحت مند شخص میں مرضیاتی علامات پیدا کرنے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ وہ اس مریض کے علاج کے لئے اسی طرح کارگر ثابت ہوسکتی ہے بشرطیکہ مرض کی علامات ان کے مطابق

ہوں اسی کو انہوں نے اصول مساوات قرار دیا یعنی یہ علاج لوہے کو لوہا کاٹتا ہے یعنی (Similia Similibus Curantur) پر مبنی ہے۔ ہومیوپیتھی کے بنیادی اصولوں کی تشریح ان کی کتاب "آرگنن آف میڈیسن" میں کی گئی ہے۔

Scanned by CamScanner

# 4 ہومیوپیتھی کے اصول

ہومیوپیتھی کے بنیادی اصول مندرجہ ذیل ہیں۔

1۔ **مساوات کا اصول:** اس اصول کے مطابق امراض کا علاج ان ادویات کے ذریعہ کیا جانا چاہئے، جن میں کسی صحت مند شخص میں وہ عام اور مساوی علامات نمایاں کرنے کے عناصر موجود ہوں جو کسی مریض میں پائے جاتے ہیں۔

2۔ **آزمودہ ادویات کے استعمال کا اصول:** اس اصول کے مطابق علاج معالجہ کے لئے صرف وہی ادویات استعمال کی جانی چاہئیں کہ جن کو صحت مند افراد پر آزمایا جاچکا ہو، اور ڈاکٹروں کو ان کے رد عمل کا علم ہو۔

3۔ **ایک وقت میں ایک علاج کا اصول:** اس اصول کے مطابق ایک وقت میں صرف ایک دوا استعمال کی جانی چاہئے، تاکہ وہ اپنا صحیح اور واضح اثر دکھا سکے۔

4۔ **کم سے کم خوراک کا اصول:** اس اصول کے مطابق مریض میں علامات کے اضافے کو ٹالنے کے لئے اور موزوں علاج کے لئے کم طاقت کی ہومیوپیتھک دوا دی جانی چاہئے۔

5۔ **طاقت آمیزی کا اصول:** اس اصول کے تحت ہومیوپیتھک میڈیکل ڈکشنری میں مندرج اصولوں کے مطابق ہومیوپیتھک ادویات میں طاقت آمیزی کی جاتی ہے۔ اس طاقت کو دس۔ سو اور اس سے زیادہ پوٹینسی کو بالترتیب X اور C اشارات کی علامات کا نام دیا جاتا ہے۔ انہیں IX سے CMM، DMM اور اس سے بھی زیادہ طاقت میں بنایا جاتا ہے۔ لیکن زیادہ سے زیادہ مروج پوٹینسی۔

12x '30c '30x '200c '200x '1M '10M '50M

CMاور DM ہے۔

اس کتاب میں تمام ادویات 30 ویں طاقت میں بتائی گئی ہے یہ پوٹینسی زیادہ مروج اور محفوظ تصور کی جاتی ہے۔

## 6۔ دوا لینے کے طریقے

(ا) دوا لیتے وقت اہم ترین بات یہ ہے کہ زبان بالکل صاف ہونی چاہئے۔ منہ سے کسی طرح کی بدبو یا خوشبو نہیں آنی چاہئے۔

(ب) دوا لینے سے ایک گھنٹہ قبل یا ایک گھنٹہ بعد تک کچھ بھی نہیں کھانا چاہیے۔
البتہ بہ وقت ضرورت پانی اور پھل لئے جاسکتے ہیں۔
(ج) اگر دن میں ایک مرتبہ دوا لینی ہو تو بہترین وقت صبح نہار منہ اور اگر دوسری مرتبہ لینی ہو تو رات کو سوتے وقت اور تیسری مرتبہ لینی ہو تو دن میں بارہ بجے اور چوتھی مرتبہ لینی ہو تو شام چار بجے۔
(د) دوا برسات، دھوپ، دھوئیں، خوشبو اور بدبو سے بچا کر لفافے میں رکھنی چاہیے۔

## 7- پرہیز

(ا) تلی ہوئی، بہت ٹھنڈی، تیز مسالے دار اور بادی اشیاء یعنی گیس پیدا کرنے والی اشیاء استعمال نہیں کرنی چاہئیں۔
(ب) کافی، شراب، سگریٹ، پان پتہ خوشبو دار اشیاء کا استعمال کم کرنا چاہیے۔ اور حتی الامکان ان کا استعمال نہ ہی کریں تو بہتر ہے۔

## 5 ہومیو پیتھی کی دقتیں

کئی مصنفین اس موضوع کی دقتوں کا تذکرہ بڑھا چڑھا کر بیان کرتے ہیں۔ صرف طویل مطالعہ باقاعدہ پریکٹس اور دانشمندانہ قدم ہی کامیابی کی کلید ہے۔ اس کے علاوہ علامات کو مکمل طور پر طے کرنے میں بھی کافی حد تک ہمیشہ صبر و تحمل، غور و فکر اور اچھی یادداشت کی ضرورت ہوتی ہے۔

اگرچہ پورے میٹریا میڈیکا کو ازبر کرلینا ناممکن سا ہے۔ لیکن، آدمی کو مخصوص علامات سے متعلق ادویات کی شناخت کرنے کے قابل ہونا چاہئے اس کے لئے ہم چنیدہ انتخابات پر انحصار رکھتے ہیں یہ انتخابات انسانی یادداشت سے زیادہ پروثوق ہوتے ہیں۔ علامات طے کرنے میں بھی احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ ممکنہ علامات کی تعداد اتنی زیادہ ہے کہ چند علامات کو در گزر کردینا بھی ضروری ہوجاتا ہے۔ لیکن اکثر و بیشتر 20یا 30 علامات میں سے چند چھوٹی علامات کو درگزر کردینے سے اعلیٰ ترین دوا کے انتخاب میں رکاوٹ پیدا نہیں ہوتی۔

# 6 ادویات کی فہرست

## 30 ویں طاقت کے ساتھ گولیوں میں

| شیشی کا نمبر | نام | انگریزی مخفف |
|---|---|---|
| 1 | ایکونائیٹم نیپلس | ACON |
| 2 | ایتھوجا سائینے پیئم | AETH-C |
| 3 | ایلیم سیپا | ALLC |
| 4 | ایلوے سوکوٹرینا | ALOES |
| 5 | اینٹی مونیئم۔ ٹارٹے ریکم | ANT- T. |
| 6 | ایپس میلے فیکا | APIS |
| 7 | آرنیکا مونٹانا | ARN |
| 8 | آرسینکم ایلبم | ARS |
| 9 | بیلاڈونا | BELL |
| 10 | بوریکس | BOR |
| 11 | برائیونیا ایلبا | BRY |
| 12 | کیل کیریا فاسفوریکا | CALC- P |
| 13 | کینتھرس | CANTH |
| 14 | کاربوویجی ٹیبلس | CARBV |
| 15 | کیمو میلا | CHAM |
| 16 | کاکولیس انڈی کس | COCC |
| 17 | کولو سائینتھس | COLO |
| 18 | کیوپرم میٹے لیکم | CURP |
| 19 | یوفیر یسیا آفسی نیلس | EUPHER |
| 20 | فیرم فاسفوریکم | FERR- P |
| 21 | جیلسی مینم | GELS |
| 22 | گلونائین | GLON |

| | | |
|---|---|---|
| HEP | ہیپر سلفر | 23 |
| HYPER | ہائی پیریکم پرفوریٹم | 24 |
| IPEC | اپی کاکو آنا | 25 |
| LACH | لیکیسس | 26 |
| LED | لیڈم پولسٹرے | 27 |
| LYCO | لائیکو پوڈیم کلے ویٹم | 28 |
| MAG- P | میگنیشیا فاسفوریکا | 29 |
| MERC | مرکیورس سولیو بیلس | 30 |
| NUX | نکس وومیکا | 31 |
| PHOS | فاسفورس | 32 |
| PLANT | پلان ٹیگو میجر | 33 |
| PULS | پلسے ٹیلا | 34 |
| RHUS- T | رس ٹاکسی کانڈین ڈران | 35 |
| RVTA | روٹاگریوے لنس | 36 |
| SPIG | سپیگیلیا | 37 |
| SPONG | سپانجیا ٹوسٹا | 38 |
| SULPH | سلفر | 39 |
| VERAT | ویرے ٹرم ایلبم | 40 |

## مدر ٹنکچر اور مولین آئل

| | | |
|---|---|---|
| CALEN PULAS | کیلن ڈولا | 41 |
| CANTHARIS | کینتھرس | 42 |
| PLANTAGO - MAJOR | پلان ٹیگو میجر | 43 |
| MULLENOIL | مولین آئل | 44 |

# 7 طاقت پوٹینسی (اختصاری عمل)

اگرچہ لوہے کو لوہا کاٹتا ہے کے اصول کے ذریعہ علاج اصولی طور پر ناگزیر نہیں ہے۔ تاہم دوا کا آخری حد تک اختصاری عمل کا سلسلہ ہنی من ہی نے شروع کیا تھا۔ انہوں نے محسوس کیا کہ کبھی کبھی دوا کی ایک چھوٹی خوراک بھی تکلیف کو تھوڑی مدت کے لئے بڑھا دیتی ہے۔

اس اضافے کے بعد جلد ہی مرضیاتی علامات ختم ہونے لگتی ہیں۔ کم مدت کے اس اضافے کو کم کرنے یا ختم کرنے کے مقصد کے پیش نظر ہی ادویات کا اختصاری عمل شروع کیا گیا۔ اور وقت آنے پر لا محدود حد تک اختصاری عمل تک پہنچ گئے۔

دوا کے اختصاری یعنی طاقت آمیزی کے عمل کو اس طرح ظاہر کیا جاتا ہے۔

O — یعنی حقیقی عنصر

IX — یعنی 10 میں ایک حصہ

2X — یعنی 100 میں ایک حصہ

3X — یعنی 1000 میں ایک حصہ

اسی طرح

1 (یا 1C) — یعنی 100 میں ایک حصہ

2 (یا 2C) — یعنی 100 00 میں ایک حصہ

3 (یا 3C) — یعنی 10 00 00 میں ایک حصہ

ہینی من کے زمانے سے اب تک ادویات کا اختصار حیرت انگیز حد تک بڑھ گیا۔

100 — یعنی 100ویں ماپ کا 100 واں تناسب

200 — یعنی 100 ویں ماپ کا 200 واں تناسب

IM — یعنی 100 ویں ماپ کا 1000 واں تناسب

XM — یعنی 100 ویں ماپ کا 10000 واں تناسب

CM — یعنی 100 ویں ماپ کا 100000 واں تناسب

MM — یعنی 100 ویں ماپ کا 1000000 واں تناسب

ان طاقتوں کو ہومیو پیتھک ڈاکٹر ضرورت کے مطابق استعمال کرتے ہیں۔ زیادہ طاقت کی ادویات بڑی سرعت کے ساتھ مرضیاتی علامات کا علاج کرتی ہیں۔

# 8 دوا کا انتخاب

کسی خاص مریض کے لئے دوا کا انتخاب کرتے وقت اس بات کا خیال رکھنا چاہئے کہ ہومیوپیتھی کا بنیادی اصول زہر کو زہر مارتا ہے پر مبنی ہے۔ دوا کا انتخاب مرض کے نام کی بناء پر نہیں بلکہ مریض کی طرف سے ظاہر کی گئیں علامات کی بناء پر کرنا چاہئے۔ کتاب میں ہر ایک مرض کے نیچے ان کی علامات دی گئی ہیں۔ اور ان کے سامنے ان کی ادویات درج کی گئی ہیں۔ یہ علامات مرض سے مختلف ہیں۔

دوا کا انتخاب کرتے وقت مختلف امور کا دھیان رکھنا چاہئے اول' مرضیاتی علامات کا وسیع مشاہدہ کرنا چاہئے۔ علامات کا مشاہدہ و مطالعہ کرنے کے بعد تشخیص ضروری ہے۔ یعنی ایسی دوا حاصل کرنا جو ان علامات کے قریب ترین ہو۔ لیکن یہاں اس بات کا خیال رکھنا چاہئے کہ دوا کا انتخاب علامات کی کاملیت پر منحصر ہونا چاہئے۔ مرض کے نام پر نہیں۔ مرضیاتی علامات کے مطابق مساوی دوا کا انتخاب ہومیوپیتھک فن معالجہ کا مشکل ترین حصہ ہے۔

ایک مختصر سی میٹریکا میڈیکا کی مدد سے ہی یہ کام نہایت آسانی سے کیا جاسکتا ہے کہ جس میں امراض کی علامات کے مطابق ادویات کا تذکرہ کیا گیا ہو۔ ایسا ہی ایک مختصر سا میٹریکا میڈیکا اس کتاب میں شامل کیا گیا ہے۔

# 9 ہومیوپیتھک علاج معالجے کا فن

ایک نظر میں ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ہومیوپیتھی کے بنیادی اصول۔ لوہے کو لوہا کاٹتا ہے۔ کے مطابق طریقہ علاج سے زیادہ آسان کچھ بھی نہیں ہوسکتا۔ اگر آپ کے سر میں درد ہے تو آپ کو وہ دوا لینی ہوگی جو ایک صحت مند شخص کے سر میں درد پیدا کردے لیکن درد پیدا کرنے والی لاتعداد ادویات ہوتی ہیں۔ آپ کون سی دوا کا انتخاب کریں گے لہٰذا اس کے لئے چند اور معلومات بھی حاصل کرنی ضروری ہیں۔

مثلاً

(۱) سر کے کس حصے میں درد ہے؟
(۲) درد کس قسم کا ہے۔ یعنی تکلیف دہ، جلن بھرا، کٹنے والا وغیرہ
(۳) درد میں حرکت اور رفتار، جھٹکے، آرام، گرمی، سردی وغیرہ کا کیا اثر ہوتا ہے۔

وغیرہ

سر درد سے متعلقہ تمام امکانی معلومات حاصل کرنے کے بعد باقی جسمانی علامات پر توجہ دینی ضروری ہے اس کے بعد ہی آپ دوا کا انتخاب کریں گے۔ تمام مرضیاتی اور دیگر جسمانی علامات کا مطالعہ کرنے کے بعد ہی دوا کے انتخاب میں شاید ہی کوئی مسئلہ درپیش ہو۔

# 10 دوا کا نظام اور خوراک کا دہراؤ

یہ دوائیں کھانے اور لگانے کے لئے استعمال کی جاسکتی ہیں۔ کھانے کے لئے خاص ہومیوپیتھک ادویات کی 30 نمبر کی گولیاں 40 نمبر کی شیشیوں میں ہوتی ہیں۔ آسان استعمال کے لئے ان شیشیوں کو ایک سے 40 تک کے نمبر دیئے گئے ہیں۔ کسی طرح کے شک کو دور کرنے کے لئے عام مریض کے لئے ذیل میں درج ادویات کے ساتھ یہ تعداد بریکٹ میں دی گئی ہے۔ لگانے کے لئے کیلن ڈولا مدر ٹنکچر کیتھرس مدر ٹنکچر پلیین ٹیگو میجر مدر ٹنکچر اور' مولین آئل ہیں۔ ان ٹنکچروں کا استعمال چند عام بیماریوں اور چوٹوں وغیرہ کے علاج کے لئے کیا جاتا ہے۔

دوبارہ گولیوں کی شکل میں لئے جانے والے علاج کی طرف جانے پر یہ پایا جاتا ہے کہ چھوٹے بچے کے لئے ایک گولی' بڑے بچوں کے لئے دو اور بالغوں کے لئے تین گولیوں کی خوراک کافی ہوتی ہے۔ یہ گولیاں ایک صاف کاغذ کے ٹکڑے پر رکھ کر زبان پر رکھی جانی چاہئیں یا ایک چمچ صاف پانی میں گھول کر پی جانی چاہئے۔ انتہائی شدید حالات میں۔ تیز علامات کے ختم ہونے تک خوراک 15 سے 30 منٹ کے وقفے سے بھی لے جاسکتی ہے' اس کے بعد اس وقفے کو ایک گھنٹے سے تین چار گھنٹے تک بڑھایا جاسکتا ہے۔ یہاں یہ بات یاد رکھئے کہ اگر دو تین خوراک کے بعد بھی کسی کو خوراک اپنا موزوں اثر نہیں دکھاتی یا مریض کی حالت بگڑ جاتی ہے تو فوراً ڈاکٹر کو بلانا چاہئے اور مریض کو ہسپتال لے جانا چاہئے۔ موزوں ڈاکٹروں کی مدد حاصل ہونے تک مریض کو ایک گھنٹے کے لئے تجویز کردہ ادویات کے میٹریکا میڈیکا میں سے ایک دی جاسکتی ہے۔

# 11 چند اہم احتیاطی اقدامات

(1) جب تک مریض کی علامات اور دوا کے درمیان موزوں تال میل حاصل نہ کرلیا جائے تب تک کوئی بھی دوا نہ دیجئے۔

(2) ایک وقت میں ایک سے زائد دوائیں نہ دیجئے۔

(3) چند ناگزیر حالات کے علاوہ کسی دوا کو بار بار نہیں دہرائیے۔ اگر حالات اور بھی زیادہ خراب ہوجائے تو دوا روک دیجئے۔

(4) اس کتاب میں درج ادویات اور ہومیوپیتھک ادویات کو کافور، تیز خوشبو دار عطر، معاونین عطر اور سورج کی براہ راست روشنی سے محفوظ رکھیں۔

(5) ہومیوپیتھک علاج کے دوران کوئی دوسری دوا، کچا پیاز، لہسن، ہینگ، کافی، پیپرمنٹ، مسالے دار کھانے، شراب اور کوئی مشروبات استعمال نہ کیجئے۔

(6) سردی اور نمونیہ کی شدید حالت میں آرسینکم ایلبم نہ لیجئے۔

(7) رس ٹاکس لینے کے فوراً بعد ایپس میلے فیکا استعمال نہ کیجئے کیونکہ یہ دوائیں ایک دوسرے کی متضاد ہیں۔

(8) لائیکو پوڈیم سے قبل سلفر کا استعمال نہ کیجئے۔

(9) رات کے وقت سلفر کی خوراک لگاتار نہ لیجئے۔ بے خوابی کی حالت کی صورت کے علاوہ یہ دوا ہمیشہ صبح لینی چاہئے، شام کے وقت یہ دوا لی جاسکتی ہے۔

(10) لیکیسس کی خوراک مسلسل نہیں لینی چاہئے۔ کیونکہ یہ مریض کو پاگل پن کے لاعلاج مرض کی حد تک پہنچا سکتی ہے۔

(11) ادویات بار بار نہ بدلئے۔ بیشتر حالات میں انہیں کم سے کم رات بھر اپنا اثر دکھانے دیجئے۔

(12) کوئی ہومیوپیتھک دوا لینے سے قبل اور بعد حتی الامکان کچھ بھی نہ کھائیے اور پیجئے۔

(1) آرتھرائیٹس۔ (جوڑوں میں درد)

| | |
|---|---|
| ☆ جب ہاتھوں کا ایک بڑا جوڑ اور ہاتھ یا پیر کے چھوٹے کئی جوڑ وابستہ ہوں اور درد اور کڑا پن بیٹھنے اور آرام کے وقت صبح اٹھنے پر بڑھتے ہوں اور گرمی اور مسلسل حرکت سے بہتر ہوں۔ | رس ٹاکس کانڈین ڈران RHUST.(35) |
| ☆ جب جوڑوں میں تیز درد اور سوجن ہو اور کم حرکت کرنے اور ہلنے جلنے سے بڑھ جائے اور آرام اور ٹھنڈک سے آرام پہنچے۔ | برایونیا ایلبا BRY.(11) |
| ☆ جب گرمی ناقابل برداشت ہو اور مریض کو پیاس نہ لگے تو خاص طور پر ان میں جو رحم دل منسکرالمزاج اور مناسب طبیعت کے ہوں۔ | پلسے ٹیلا PULS.(34) |
| ☆ جب گرم مرطوب اور خوشگوار موسم میں آرام ملتا ہو۔ | ریوٹاگریولینس RUTA.(36) |

(2) از سرنو شفایابی

| | |
|---|---|
| ☆ خون کی خوبیاں از سرنو حاصل کرنے' عام نسوں اور رگوں میں دوڑتے پھرنے اور قابل بنانے اور بعد میں تال میل پیدا کرنے کے لئے۔ | کیل کیریا فاسفوریکا اور فیرم فاسفوریکم Calc-p (12) and Ferr-p.(20) |

(3) اعصابی درد (خون کا اونچا دباؤ)

| | |
|---|---|
| ☆ جب پھٹنے والا سر درد ہو۔ بے خوابی کی کیفیت اور نشے کا احساس ہو پوری نبض کی حرکت تیز اور دھڑکتی ہو سر چکرائے' اٹھنے پر خراب حالت ہو۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon. (1) |
| ☆ جب دبا ہوا اور کم اور انتہائی رنگین پیشاب ہو فضول باتوں کا بھاری پن۔ پیاس کی کمی محسوس ہو۔ | ایپس میلے فیکا Apis.(6) |
| ☆ مکمل طور پر پت آلود خون والے شخص جس میں سیلان خون کی فطرت ہو۔ سر چکراتا۔ | آرنیکامونٹانا Arn. (7) |
| ☆ جب تیز درد اور بے چینی ہو۔ سانس تیز۔ بڑھی ہوئی | آرسینکم ایلبم |

دھڑکن۔ پانی کی تھوڑی مقدار کی تیز پیاس ساتھ ہو۔ Ars.(8)

☆ اگر گرم مزاج اور گلابی چہرے کے ساتھ چمکتی ہوئی آنکھیں سردرد اور گلے کی نس میں کپکپی۔ شدید ذہنی حالات اور سر کے چکرانے سے متعلقہ بائیں جانب اور پیچھے کی طرف گرنے کی فطرت کے ساتھ ہو۔ بیلاڈونا Bell.(9)

☆ جب سر غیر معمولی طور پر بڑا محسوس ہوتا ہے خون کے اور پیٹھ کی جانب تیزی بڑھنے کے ساتھ۔ بھرم اور چکر آنا۔ گلونائین Glon.(22)

(4) الٹی آنا۔

☆ اگر پیٹ میں گڑبڑ ہو یا ڈر کی وجہ سے ہو۔ ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ تیز کاٹنے والے پیٹ درد کے ساتھ الٹی کی حالت میں جو دوہرے جھکنے اور تیز دباؤ سے بہتر ہو۔ کولوسائینتھس Colo.(17)

☆ اگر پیٹ میں فالتو دباؤ کی وجہ ہو یا۔ مرغن غذا کھانے سے یا پیاس کی کسی بھی صورت میں۔ پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ اگر کھانے کے بعد عام متلی آئے یا الٹی ہو اور اگر دست اور الٹی ایک ساتھ ہو۔ اسی کاکو آنا Ipec. (25)

☆ ماتھے پر ٹھنڈے پسینے' تیز پیاس' چڑچڑاپن اور آنتوں میں ٹھنڈے پن کے ساتھ لگاتار الٹی اور دست۔ ویرے ٹرم ایلبم Verat.(40)

☆ گاڑی کشتی۔ ریل گاڑی اور کار میں چلنے یا رات میں نیند کی کمی کی وجہ سے متلی اور الٹی کی حالت میں۔ کاکولیس انڈی کس Coca.(6)

☆ جب بچے کے لئے دودھ ناقابل برداشت ہو۔ اور اسے پینے کے فوراً بعد دہی کی طرح بھرپور الٹی کرتا ہو۔ ایتھوساسانپے مئیم Apthc.(2)

☆ اگر پت کی وجہ سے پیٹ کی خرابی۔ اور پیٹ کی کمزوری یا شراب زیادہ پینے کے بعد الٹی آئے صبح کے وقت حالت سب سے زیادہ خراب ہو۔ نکس وومیکا Nux-v.(40)

☆ اگر کچھ بھی لینے پر تیز الٹی ہو یا ساتھ میں دست اور آرسینکم ایلبم

پیٹ میں جلن ہو۔ انتہائی چڑچڑاپن آجائے اور پانی کے گھونٹ لینے کے لئے لگاتار پیاس لگے۔ — Ars.(8)

☆ ٹھنڈے مشروبات لینے پر۔ وہ جیسے ہی پیٹ میں جائیں گرم ہوجائیں اسی وقت الٹی آنے کی حالت ہوجائے۔ — فاسفورس Phos.(32)

(5) آنتوں کا درد

☆ جب پیٹ کے نچلے دائیں حصے میں کاٹنے والا درد ہو جو جاگتے وقت بڑھ جاتا ہو۔ — لیکیس Lach.(26)

☆ جب درد اور جھلسانے اور جلانے والا ہو اور ٹیکا لگانے کے بعد ہوا ہو۔ — اے پس میلے فیکا Apis.(6)

☆ جب جلن آمیز درد ہو۔ بے چینی ہو۔ پانی کی چسکی لینے کی پیاس، سردی لگے اور تھکان ہو۔ — آرسینکم ایلبم Ars.(8)

☆ جب مریض بے حس پڑا ہو اور ہلکی سی حرکت اور دھکا درد بڑھا دے۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ جب مریض بے چین ہو۔ آرام کے وقت حالت خراب ہو اور لگاتار حرکت اور گرمی سے تیز ہو۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T.(35)

(6) انفلو۔ئنزا

☆ مرض کے مکمل طور پر بڑھنے سے پہلے کی علامات۔ سردی۔ کپکپی اور بخار خاص طور پر بچوں میں صدمے کو ناکارہ کرنے کے لئے۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ پٹھوں میں طاقت کی کمی۔ بخار اور بخار جیسا محسوس ہو۔ لگاتار کمر درد اور پورے جسم میں عام درد، تکلیف، سستی، اونگھ اور چکر آنا۔ اور ریڑھ کی ہڈی کے اوپر نیچے سردی دوڑنا۔ آنکھ سے پانی آنا اور متواتر چھینکنا پیاس نہ لگنا۔ — جیلسی میئم Gels.(21)

☆ ناک سے بہت زیادہ جلن آمیز سیلان۔ چھینکیں کبھی کبھی دست، جلن، درد، تھکان، کمزوری اور چڑچڑاپن اور مسلسل پانی کے گھونٹ لینے کی شدید پیاس جو عام طور پر — آرسینکم ایلبم Ars.(8)

گرمی سے بہتر ہو جائے۔ ان کے ساتھ انفلو-ئنزا کی حالت
میں بے حد بدبو

☆ جب نزلے کی علامات نمایاں ہوں ناک میں جلن — مرکیوریس
اور پسینے سے بہت بدبو آتی ہو۔ — سولیو بیلس
Merc.(30)

☆ جب مریض کو قبض ہو۔ چڑچڑاپن ہو۔ سردی لگے۔ — نکس وومیکا
اور جسم میں عام درد ہو۔ خاص طور پر پیٹھ کے حصے میں تب — Nux-v.(31)
چکر آنے اور اس کے بعد کی کمزوری کے لئے

☆ جب ہاتھ پیر میں بھاری پن ہو۔ اور خشک کھانسی — برایونیا ایلبا
بخار۔ سر کے اوپری حصے میں درد۔ پورے جسم میں درد۔ زبان — Bry.(11)
اور ہونٹ خشک اور کم حرکت اور چلنے سے تکلیف بڑھے۔

☆ اگر نبض چھوٹی اور تیز ہو' خشک گرم جلد۔ — برایونیا ایلبا اور
زبان خشک سر میں گرمی اور درد اور کن پٹی پر — فیرم فاسفوریکم
پھڑکن کے ساتھ سردرد۔ — Bell.(9)and Ferr-p.(20)

☆ دورے کے بعد بے پناہ کمزوری اور برانکائیل — فاسفورس
کی علامات کے لئے۔ — Phos.(32)

☆ انفلو-ئنزا کے بعد کمزوری کے لئے حیاتیاتی — کیل کیریا فاسفوریکا
قوت میں تال میل پیدا کرنے کے لئے۔ — Call-p.(12),

(7) آنسو بہنا۔

☆ سر پر چوٹ۔ لگنے اور گرنے کی وجہ سے اور — آرنیکا مونٹانا
آنکھ میں کچھ پڑ جانے کی وجہ سے۔ — Arn.(7)

☆ جب نزلے زکام کی وجہ سے آنکھوں میں بہت — آرسینکم ایلبم
زیادہ جلن ہو اور جلد کو جلانے والے سیلان کے ساتھ ہو۔ — Ars.(8)

☆ جب آنکھوں میں انتہائی چکنا پانی آنے کی — ایلیم سیپا
حالت میں اور چھینک کے ساتھ ناک سے جلن دار پانی بہے۔ — All.(3)

☆ جب آنکھوں سے انتہائی تیکھا پانی بہے۔ ساتھ ہی — یوفریسیا
پلکوں کے کنارے سرخ۔ سوجے ہوئے اور جلن آمیز — آفیسی نیلس

ہوں۔

Euphr.(19)

☆ جب مریض اپنا مرض بتاتے وقت رونے لگے۔

پلسے ٹیلا

Puls.(34)

(8) آنکھ آنا۔ (دیکھئے آنکھیں سرخ ہونا)

(9) آنکھ میں تکلیف۔

☆ اگر آنکھ سرخ ہو۔ اور ناقابل برداشت درد کے ساتھ شدید جلن ہو اور کسی بیرونی عنصر کے نکالنے کی وجہ سے روشنی سے خوف ہو اور جب آنکھ میں مٹی یا کچرا پڑجاتا ہے۔

آرنیکامونٹانا اور ایکونا ئیٹم نیپلس

Arn.(7) and Acon. (1)

☆ اگر آنکھیں روشنی کے تئیں حساس ہوں اور بھینچ کر بند کی گئی ہوں اور آنکھ کے سفید حصے میں سوکھاپن سرخی ہو اور آنکھ کے چاروں طرف اور سر میں درد ہو۔

فیرم فاسفورس اور بیلاڈونا ساتھ ساتھ دیجئے۔

Ferr-p. (20)and Bell.(9)

☆ جب انتہائی پیپ کے ساتھ آنکھ کی پلکیں آپس میں چپک گئی ہوں اور جب بہت بڑھ جائیں۔ پلکوں میں پانی بہنے کے ساتھ سوزش۔ سوجن کے ساتھ آنکھوں میں جلن۔

ہپر سلفر اور مرکیوریس

Hep.(23)and Merc.-(30)

☆ پلکوں میں پانی بہنے کے ساتھ سوزش۔ سوجن کے ساتھ آنکھوں میں جلن۔

اپس میلے فیکا

Apis.-(6)

☆ جب نزلہ۔ گرمی اور آنسو تیکھے ہوں اور پلکیں صبح چپکی ہوں، روشنی سے خوف بینائی دھندلی ہو جو دیکھنے اور پڑھنے سے بڑھ جائے۔

یوفریسیا آفیسی نیس

Euphr.-(19)

☆ آنکھ کے تناؤ اور انتہائی کام کرنے، مسلسل پڑھنے اور لکھنے سے آنکھ میں کالے پن کے لئے، بینائی دھندلی آنکھوں کی پتلی میں تیکھے درد کے ساتھ اور جب آنکھیں گرم، تھکی ہوئی اور انتہائی درد آمیز ہوں۔

روٹاگریو لینس

Ruta.(36)

☆ آنکھ میں تناؤ، دوہری، دھندلی اور نامناسب بینائی

جیلی سیم

کے ساتھ آنکھ کی پتلی میں درد۔ پلکوں میں بھاری پن اور تھکان کے ساتھ بھیگا پن — Gels.(24)

☆ وبائیت کی وجہ سے اکثر جلن کے ساتھ ہونے والے درد اور تھکان کے لئے۔ — لیڈم پولسٹرے Led.(27)

☆ مواد کے بغیر جلن آمیز سیلان۔ ایسا محسوس ہوتا ہے گویا جیسے بخار ہو۔ گویا پلکوں کے نیچے بالو کے ذرے ہوں۔ — فیرم فاسفوریکا Ferr.p(20)

☆ جب آنکھوں سے انتہائی نم، زرد مواد نکلتا ہے خاص طور پر کھلی ہوا میں اور آنکھوں کو چپکاتی ہیں اور درد میں دباؤ اور کاٹنے کی علامات ہوں۔ — پلے ٹیلا Puls.(34)

☆ جب مسئلہ ٹھنڈ سے پیدا ہوتا ہے اور نزلے کی فطرت تیکھی آہستہ آہستہ خراب ہونے والی ہے اور روشنی کے خوف کے ساتھ درد دہکتا رہتا ہے۔ — آرسینکم البم Ars.(8)

☆ اگر پلکوں کے نیچے کرکری ہونے کا احساس ہو اور کٹنے والا درد۔ خارش اور ٹیس کے ساتھ — مرکیورس سیلو بیلس Merc.(30)

نوٹ: آنکھ میں کسی بیرونی عنصر کے چلے جانے پر آنکھوں کو رگڑیئے اور دبایئے نہیں۔ کیلن ڈولا سے آنکھ دھو کر بیرونی عنصر کو بہانے کی کوشش کیجئے اور (ایک کپ سادہ پانی میں نصف چمچ ٹنکچر ڈالئے۔ ساتھ ہی دیکھیے۔ آنکھیں سرخ ہونا۔

## 10 آنکھ سیاہ پڑنا

☆ چوٹ اور سوجن کو کم کرنے کے لئے۔ — لیڈم پولسٹرے اور آرنیکا مونٹانا Led.(27)and Arn.(7)

☆ جب آنکھ کے چاروں طرف کے پٹھے اور چہرے پر شدید چوٹ ہو۔ — ریوٹا گرویولینس Ruta.(36)

## 11 آنکھیں لال ہونا۔ (کنجکٹی وائی ٹس)

| علامات | دوا |
|---|---|
| ☆ آنکھوں میں شدید جلن کے لئے۔ خاص طور پر اور آپریشن کے بعد | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ کنپٹی میں درد۔ سرخی اور سوجن۔ کپکپاہٹ۔ گلابی گال چمکتی آنکھیں اور روشنی کے تئیں ناقابل برداشت کیفیت کے لئے۔ | بیلا ڈونا اور فیرم فاسفوریکم Bell.(9)Ferr-P(20) |
| ☆ چمکدار روشنی کو برداشت کرنے کے ناقابل | یوفریسیا آفیسی نیلس Euphr.(19) |
| ☆ چیچک اور سوزاک کے مریضوں میں۔ خارش کے ساتھ آنکھوں سے چپچپے، زردے سیلان کے ساتھ۔ شام کو حالت اور خراب اور کھلی ہوا میں بہتر۔ | پلسے ٹیلا Puls. (34) |
| ☆ گرم حدت، ٹیسنے والے درد اور گرم آنسو کے ساتھ پلکوں میں جلندھر جیسی نرم سوجن ہو۔ | ایپس میلے فیکا Apis. (6) |
| ☆ جب پلکیں اینٹھی ہوئی اور بند ہوں۔ اور زور لگا کر کھولنے پر گرم، جھلسانے والے آنسو آنکھوں سے نکلیں۔ | رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T. (35) |
| ☆ دائمی کنٹھ مالا کے مرض میں آنکھ آنا۔ | ہیپر سلفر اور مرکیوریس Hep.(23) and Merc.(30) |
| ☆ مرض کے بار بار دہراؤ کو روکنے کے لئے۔ | کیل کیریا فاسفوریکا اور سلفر Calc.(12) and Sulph.(39) |

## 12 آواز بند ہونا

| علامات | دوا |
|---|---|
| ☆ گلے میں سوکھاپن۔ روکھاپن۔ ساتھ میں ٹھنڈک اور بھرے پن کا احساس۔ ساتھ میں بخار جیسا محسوس ہوتا ہو۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ جب گلے میں رکاوٹ اور کچے پن کا احساس ساتھ ہو۔ | بیلاڈونا Bell.(9) |
| ☆ تیز سردی ہونے پر ساتھ میں ناک سے گاڑھا سیلان | مرکیورس |

نکلنے پر گلے میں سرسراہٹ اور جلن چھینکیں، کپکپی پسینہ آنے کی فطرت ہونے پر اور شام کو علامات بڑھ جانے پر — سولیو بیلس Merc.(20)

☆ جب آواز زیادہ تھک جائے۔ — بیلاڈونا یا کیل کیریا فلوریکا Bell.(9)Calr-P.(12)

☆ کمزور اور بھاری آواز کے لئے پرانے حالات، سیٹی کے ساتھ سانس لینا۔ جب سینے میں زیادہ درد ہو، سرد مرطوب موسم کے بعد آواز بند ہوجائے۔ — ہیپر سلفر Hep.(23)

☆ آواز بند ہونے کے پرانے مرض کے لئے جو مرطوب موسم میں اور شام کو بڑھ جاتا ہو آواز کم ہوجاتی ہے۔ — کاربوویجی ٹیبلس Carb.(14)

☆ شدید نزلے کے ساتھ سیلان اور جلن ہونے پر تالو میں آواز بالکل بند۔ اور گلے میں سوکھے پن کے ساتھ اور جب گلے کی نالی یا سینے میں روکھا پن آتا ہے اور درد ہوتا ہے مریض کو تپ دق لاحق ہوجائے۔ — فاسفورس Phos.(32)

☆ تازہ حالات میں جب چھینک سردی کے ساتھ پیدا ہو اور ساتھ میں بہت زیادہ نزلہ اور بلغم میں انتہائی کھڑکھڑاہٹ ہو، گلے میں اس مقام پر درد محسوس ہو جہاں سے بلغم نکل گیا ہو۔ — فاسفورس Phos.(32)

☆ اگر سر میں بھاری پن کا احساس ہو۔ اور سوکھی روکھی اور تھکا دینے والی کھانسی ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

13 اوٹو ٹائٹس (دیکھئے کان میں جلن)

14 اوٹوریا (کان میں سیلان)

☆ اگر سیلان موم جیسا۔ اور مواد آمیز ہو۔ کان میں جلد کے زیادہ پھٹنے کا احساس یا سرخ بخار کے بعد ہو — مرکورس سولیو بیلس Merc (30)

☆ اگر مواد اور نزلے کا سیلان ہو۔ اور چیچک اور لال بخار کے بعد ہو۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ لال بخار کے بعد کان میں اور کان کے آس پاس — بیلاڈونا

کپکپاہٹ والا درد ہو۔ — Bell.(9)

☆ کان میں سیلان کے لئے خاص طور پر بچوں میں — کیل کیریافاسفوریکا Call-P.(12)

## 15 ایگزیما

☆ ہاتھ' کلائیوں میں سوکھا' سرخ کھجلی والا ایگزیما اکثر کئی پھپھولوں' چڑچڑاہٹ اور سنسناہٹ کے ساتھ جو رات اور مرطوب موسم میں بڑھ جائے اور بخار سے بہتر ہو۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhust.(35)

☆ انتہائی خارش کے ساتھ۔ خارش کی ناقابل برداشت خواہش کے ساتھ جو جلد میں جلن اور زخم پیدا کرتی ہو' رات میں بستر کی گرمی کے ذریعہ اور نہانے سے بڑھ جائے۔ — سلفر Sulph.(39)

## 16 ایمے نور۔ٹیا۔ (ماہواری کی کمی' رکاوٹ کم مقدار میں اور دبی ہوتا)

☆ جب سردی خوف اور بے وجہ ابھرنے والے جذبات کی وجہ سے ماہواری دب جائے۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب ٹھنڈ اور پاؤں گیلے ہونے اور مرطوب خاص طور پر بلاؤز میں نرم ملائم اور موافق پانی بہنے جیسے احساس کے ساتھ ماہواری میں بے قاعدگی' ماہواری دبی ہوئی اور تاخیر سے اس میں تبدیلی آتی ہے۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ جب ماہواری سردی اور خوف کی وجہ سے دب جائے اور ماہواری کے بجائے ناک سے خون بہنے لگے۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ جب زیادہ خون والا خواتین میں ماہواری' پیٹ درد' پیٹ کے نچلے حصے میں کپکپی' پھڑکن والے درد کے ساتھ اچانک دب جائے' تھکان اور بھوک کی کمی محسوس ہو۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ ماہواری شروع ہونے کے فوراً بعد رک جائے اور اکثر کپکپی متلی قے دست آنے پر انتہائی پسینہ آئے۔ — ویرے ٹرم ایلبم Verat. (40)

☆ ہتھیلیوں اور پاؤں کے تلوؤں میں آگ جیسی تپش — سلفر

کے ساتھ بے قاعدہ ماہواری کی کیفیت سر' پیٹ اور جانگھوں میں درد' سر چکرانا' سر میں پھڑکن اور اینٹھن زیادہ تر لاعلاج کیفیت میں — Sulph.(39)

17 اینٹھن (دیکھئے دورے)

18 ا۔ینجائنا پیکٹورلیس (سینے میں درد)

☆ دل میں پھڑکن کے ساتھ اچانک رونما ہونے والے تیز درد کی حالت میں' جس میں ساتھ ہی گھٹن ۔بے چینی اور موت کا خوف طاری ہونے کا احساس ہو۔ — ایکوناٹیم نیپلس Acon.(1)

☆ جب مریض کو دل کے حلقے میں مروڑ والی گھٹن اور گھٹن آمیز درد کا احساس ہوتا ہو۔ — آرنیکامونٹانا میگنیشیم فاسفوریکا Arn.(7) and Mag-P. (29)

19 بچوں کا رونا۔

☆ اگر جلد گرم اور خشک ہو اور بے چین ہو اور اسے نیند نہ آئے۔ — ایکوناٹیم نیپلس Acon.(11)

☆ جب سر اور آنکھوں میں خون جمع ہو۔ بچہ نیند میں اچانک چونک پڑتا ہے اور بلا وجہ روتا ہے۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ جب بچہ دانت آنے کی تکلیف کی وجہ سے روتا ہے اور پیٹ کی خرابی اور کان میں درد اور گیس کی وجہ سے روتا ہے۔ — کیمومیلا Cham.(15)

☆ جب بدہضمی سے پیٹ کی درد کی وجہ سے ساتھ میں اجابت کی مسلسل ضرورت محسوس ہوتی ہو۔ — نکس وومیکا Nux.(31)

☆ جب دہی جیسے دودھ کی قے کردینے کے بعد بھوک لگنے کی وجہ سے روئے۔ — ایتھوجاسائینے پیئم Aeth-C.(21)

☆ جب بچہ دن بھر روئے مگر پوری رات سوئے۔ — لائیکوپوڈیم کلے ویٹم Lyco.(28)

20 بچے کو دودھ پلانا

☆ جب چھاتی میں دودھ کی زیادتی کی وجہ سے پستانی تنے ہوئے سوجے ہوں اور درد آمیز ہوں۔ ساتھ ہی رونے کی فطرت ہو اور گرمی ناقابل برداشت ہو۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ جب دودھ پلانے کے وقفے کے دوران چھاتی سے بہت زیادہ سیلان آئے۔ — بوریکس Bor.(10)

☆ جب خوف اور دہشت کی وجہ سے چھاتی میں دودھ کی مقدار کم ہو جائے۔ — ایکونا ٹیم نیپلس Acon.(11)

☆ جب غصے کی وجہ سے دودھ کم ہو جائے۔ — کیموملا Cham.(5)

## 21 بچے کی پیدائش

☆ انتہائی خوف اور فکر ہونے پر — ایکونا ئیٹم نیپلس Acon.(11)

☆ بچے کی پیدائش کے بعد درد کا احساس ختم کرنے کے لئے۔ — آرنیکا مونٹانا Arn.(71)

☆ بچہ دانی غلط حالت میں ہونے پر — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ جب زچگی کی مدت غیر فطری طور پر طویل ہو جائے اور پیٹ میں تناؤ ہو۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhust.(35)

☆ مسلسل اجابت اور پیشاب کی حالت محسوس ہونے پر۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

## 22 بخار

☆ جب جلد گرم اور سرخ ہو، صبح اٹھنے پر چہرہ سرخ اور زرد ہو۔ ٹھنڈاپن اور سرخی ایک دوسرے کے بعد آئے ٹھنڈے پانی کی بھرپور مقدار کے لئے بہت زیادہ پیاس، شدید بے چینی اور گھبراہٹ میں۔ — ایکونا ئیٹم نیپلس Acoh.(1)

☆ جب جلد جلتی ہوئی اور گرم ہو، چہرہ اور آنکھیں — بیلا ڈونا اور

فاسفورکم Bell.(9) and Ferro.(20) — سرخ ہوں۔ ساتھ میں پھڑکن والا سردرد ہو۔ وہم اور شدید ٹھنڈاپن ہو۔ اور جب سر آگ جیسا گرم ہو، گردن کی نسیں پھڑکتی ہوں اور پیر ٹھنڈے اور جب غدود سے متعلقہ بخار ہو۔

برایونیا ایلبا Bry.(11) — ☆ جب سر میں بھاری پن کے ساتھ بخار ہو اور سردرد اور کھانسی ہو۔ زبان پر زرد پرت جمی ہو۔ قبض، کھانسنے پر چھاتی اور سر میں تیز چھونے والا درد ہو۔ تیز پیاس ہو اور حرکت سے تکلیف بڑھ جائے۔

جیلسی مینم Gel.(12) — ☆ جب پیاس کے بغیر سردی کے ساتھ بخار ہو۔ سردی ریڑھ کی ہڈی میں اوپر نیچے دوڑے اور سر اور آنکھیں بھاری اور درد آمیز ہوں۔ مریض بہت نیند سے بھرا ہوا اور چکرایا ہوا ہو

اسی کاک Ipec.(25) — ☆ رکے ہوئے بخار کی حالت میں ساتھ میں متلی، سردی اور پیاس، جسم گرم اور اگلے اعضاء ٹھنڈے ہوں۔

رس ٹاکس کاڈین ڈران Rhust.(35) — ☆ جب سردی اور نمی کے نمایاں ہونے کے بعد بخار ہو اور ساتھ میں دست۔ انتہائی کمزوری بخار، گھبراہٹ اور بے ہوشی ہو۔

آرسینکم ایلبم Ars.(8) — ☆ جب بخار تیز اور طویل مدت تک رہے اور تیز بخار، گھبراہٹ، جلن، کپکپی طاقت کی کمزوری اور مریض بار بار پانی کے گھونٹ مانگے۔ اور پھر بخار میں آرام پاتا ہے۔

کیمومیلا Cham.(15) — ☆ جب آواز بند ہو۔ ساتھ ہی سانس کی نلی میں بلغم کی کھڑکھڑاہٹ ہو اور اندرونی بخار کے ساتھ کپکپی ہو۔

مرکیورس سولیوبیلس Mer.(30) — ☆ جب بخار کے ساتھ تیز اور بار بار چھینکیں آئیں ناک سے بھرپور مقدار میں بلغم گرے۔ گلے میں آواز بند اور درد ہو اور بھرپور مقدار بدبو دار میں پسینہ آئے جو نہ رکے۔ مریض سردی اور گرمی دونوں زیادہ دیر تک برداشت نہ کر سکے۔

☆ جب بخار تیز نزلے کے ساتھ ہو اور سر میں بھاری پن ہو، ہاتھ پیر میں درد ہو۔ انتہائی ٹھنڈا پن ہو اور ناک بھری ہوئی ہو۔

نکس وومیکا
Nux.(31)

☆ جب بخار سردی اور نمی کی وجہ سے ہوا ہو۔ ساتھ میں درد ہو۔

رس ٹاکس
کانڈین ڈران
Rhust.(35)

نوٹ: تیز بخار میں ٹھنڈے پانی سے ماتھے پر اسپنج کرنے سے بخار کم ہوگا۔ اور مریض کو آرام ہوگا۔ لیکن اگر بتائی گئیں ہومیوپیتھک دوائیں لینے کے بعد بھی یہ برقرار رہے یا بڑھتا رہے تو فوراً ڈاکٹر سے رابطہ قائم کیجئے۔

## 23 صبح کا بخار (حمی اورالٹی خاص طور پر حمل کے دوران)

☆ جب یہ لیٹنے پر بڑھ جائے ساتھ ہی حمی ہو۔

اسی کاک
Ipec.(25)

☆ جب ابکائی اور حمی خاص طور پر ہو۔ مگر قے واضح طور پر نہ آئے۔

نکس وومیکا
Nux-V.(31)

ساتھ ہی دیکھئے "حمل کی خرابیاں"

## 24 بدہضمی

☆ جب زندگی میں حرکت نہ ہو۔ مریض بیٹھا رہے اور رکا رہے۔ گرمی کے موسم اور انتہائی گرم ہوجانے سے پیدا ہونے والے اور کھانے کے فوراً بعد پیٹ میں بوجھ جیسا درد ہو کبھی کبھی پت کی الٹی حمی، تیکھے ذائقے اور سر کے اگلے حصے کے درد کے ساتھ ہو۔

برایونیا ایلبا
Bry.(11)

☆ گیس کے پھیلاؤ۔ پیٹ پھولنا اور تیزابی مادہ کھٹے اور تیزابی ذائقے کے ساتھ حمی، کھٹی ڈکار جب کھانا ہضم نہ ہو اور پیٹ میں گیس پیدا کرنے اور پیٹ درد کے لئے۔

کاربوویجی ٹیبلس
Carbu.(14)

☆ اگر زندگی میں حرکت نہ ہو۔ دیر تک لیٹنے سے زیادہ کھانے اور پینے اور زیادہ مصالحے اور دماغی محنت کافی

نکس وومیکا
Nux-V.(5)

ٹھنڈے کھانے۔ بیڑی، شراب، اور دیگر تیز مشروبات اور تمباکو کی وجہ سے متلی اور قے، سینے میں گرمی، کھٹا اور تیکھا ذائقہ، تیکھی قے، کھانے کے چند گھنٹوں بعد پیٹ میں درد اور گڑگڑاہٹ اور پیٹ پھولنے کے ساتھ ساتھ بار بار اجابت کی حالت کے ساتھ بد ہضمی۔

☆ اگر کسی چوٹ اور گرنے یا تھکان سے پیدا ہو۔ — آرنیکا مونٹانا Arn.(7)

☆ کمزور مریضوں میں بد ہضمی۔ قوت ہاضمہ کمزور، خالی پن کا احساس۔ کھانا خاص طور پر رات کے کھانے کے بعد نیند آنا۔ پیٹ پھولنا (گیس) تیز گڑگڑاہٹ اور متلی کے ساتھ پاخانہ آجائے۔ گندہ پیشاب اور میٹھا کھانے کی شدید خواہش۔ — لائیکوپوڈیم Lyco.(23)

☆ پیٹ کی خرابی کی وجہ سے عام طور پر قے اور عام قے کے لئے لیکن تیز طاقت کے ساتھ، پیٹ میں جلن۔ اور کف جھلی میں کسی سنجیدہ اثر کے ساتھ — اپی کاک Ipec.(25)

☆ پرانی بد ہضمی کے لئے، جب تقریباً سب اقسام کا کھانا ساتھ نہیں دیتا ہے۔ پارے کے زہر کا برا اثر۔ — ہپر سلفر Hep.(23)

☆ کمزور تھکے ہوئے اور ٹھنڈے لوگوں میں بد ہضمی کے لئے، جن میں بھوک کی کمی ہوتی ہے اور جو پیٹ میں جلن آمیز شدید درد، متلی قے اور دست میں مبتلا ہوتے ہیں عام طور پر گرمی سے شفایاب ہوتے ہیں سوائے مرض کی علامات کے جو سردی سے شفایاب ہوتے ہیں۔ — آرسینکم البم Ars.(8)

☆ طویل مدت تک دیکھنے، زیادہ مقدار میں کھانے، خاص طور پر مرغن غذا، مکھن، گوشت، چربی آمیز کھانا، گرم اور گندا کھانا کھانے اور تمباکو سے پیدا ہو۔ ذائقے اور پیاس کی کمی کے ساتھ مروڑ والے درد، قے اور گڑگڑاہٹ، کے ساتھ پیٹ میں دباؤ، کف آلود اور پانی دار دست۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

| علامات | دوا |
|---|---|
| سفید پرت والی زبان' شام کو بہت پیاس کی کمی کے ساتھ | |
| ☆ پرانی بد ہضمی کی حالت میں' کھٹاپن' تیزی سے ڈکار۔ پیٹ پھولنا قبض اور پت کے ساتھ۔ ساتھ مقعد میں کھجلی اور زیادہ پسینے کے ساتھ۔ | سلفراور نکس وومیکا Sulph.(39) and Nux-V.(34) |
| ☆ جب پیٹ میں سوزش اور پیٹ کی اندرونی پرت میں جلن کے ساتھ درد' سوجن اور پیٹ میں نرمی' گرم سرخ چہرہ بے ہضم کھانے کی قے' بے ہضم کے پاخانے کے ساتھ | فیرم فاسفوریکم Ferr-P.(30) |
| ☆ جب غصے اور بد ہضمی کی وجہ سے شکایت ہو۔ اور پیٹ درد اور دست کٹنے یا دبانے والے درد کے ساتھ ہو جو تیز دباؤ اور دوہرے جھکنے سے آرام دیتا ہو۔ | کولوسائینتھس Colo.(7) |
| ☆ جب غصے اور اشتعال کی وجہ سے بد ہضمی ہو۔ | کیمومیلا Cham.(50) |
| ☆ اگر خوف اور پریشانی کی وجہ سے ہو۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |

## 25 برانکائیٹس (سانس کی نالی کی سوزش)

| علامات | دوا |
|---|---|
| ☆ سانس کی نالی میں بلغم کی کھڑکھڑاہٹ' متلی وغیرہ | اپی کاک Ipec.(25) |
| ☆ جلن آمیز حالت کے لئے' ساتھ ہی بخار' چھوٹی خشک کھانسی' گلے چھاتی اور سانس کے راستے میں مسلسل چڑچڑاپن انتہائی گھبراہٹ پریشانی اور بخار خاص طور پر ٹھنڈی ہوا لگنے پر۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ بچوں اور بوڑھوں میں' ساتھ ہی سیٹی کی آواز کے ساتھ' سانس لینے کا دشوار عمل۔ اور چھاتی میں بلغم کی کھڑکھڑاہٹ' جسے بڑھایا نہ جاسکے خاص طور پر تھکان کی وجہ سے۔ | انٹی مونیم ٹارٹے ریکم Ant-T.(5) |
| ☆ جب چھاتی کے دائیں حصے میں درد ہو۔ اور کھانسنے پر' سیٹی کی آواز اور بھاری سانس کے ساتھ۔ سر میں درد ہو | برایونیا ایلبا Brg.(4) |

اور اگر درد آمیز تیکھی کھانسی ہو۔ ساتھ ہی سر درد ہو اور سینے کی دیواروں میں درد ہو درد آمیز مقام کو ہاتھ سے پکڑنے پر آرام ملے۔

☆ جب بلغم کی کھڑکھڑاہٹ نمایاں ہو۔ جلد گرم اور خشک کھنکھار کر بلغم نکالنے کی کوشش ناکارہ ہو جائے۔ — ہیپر سلفر Hep.(23)

☆ اگر چھاتی اور گلے میں درد ہو۔ آواز بہت زیادہ بند ہو اور گلے میں کھڑکھڑاہٹ سے خشک کھانسی سانس کا عمل۔ تیز سیٹی کے ساتھ جو بات کرنے اور تازہ ہوا میں بڑھ جائے۔ — فاسفورس Phos.(32)

☆ اگر بہت زیادہ آواز بند ہو۔ ساتھ میں دبی ہوئی آواز، تیکھی آواز نکلے، خشک کھانسی، سیٹی دار اور چیرنے والا سانس ہو۔ اور چھاتی میں جلن ہو۔ — اسپنجیا ٹوسٹا Spong.(38)

☆ تیز بخار کی حالت میں، سوکھی کھانسی، پھڑکن والا سر درد، خشک تر جلد کے ساتھ سرخ چہرہ اور جب کھانسی رات میں اور لیٹنے پر بڑھ جائے۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

## 26 بستر گیلا کرنا

☆ جب پیشاب میں بورک کا تیزابی مادہ زیادہ ہو۔ — لائیکو پوڈیم کلے ویٹم Lyco.(28)

☆ دماغی طور پر کمزور ہسٹیریا زدہ بچوں میں۔ — جیلسی میئم Gel.(21)

☆ جب رات کے پہلے پہر میں مریض بستر کو گیلا کردے۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ جب پیشاب میں کافی کی مہک ہو اور اکثر کھانستے وقت غیر ارادی طور پر یہ نکل جائے اور پوشیدہ پٹھے کمزور ہوں۔ — فیرم فاسفوریکم Ferr-P.(1)

☆ ضرورت سے زیادہ چست بچے کے لئے جو کمزور ٹھنڈا اور انتہائی گھبرایا ہوا ہو۔ یعنی ایک پرکشش شخصیت — آرسینکم البم Ars.(8)

## 27 بلنی (دیکھئے پلک کی سوجن)

## 28 بوائیاں (ہاتھ یا پیر کی۔ سردیوں میں ہاتھ اور پیر میں سرخی کے ساتھ درد آمیز سوجن)

| | |
|---|---|
| ☆ جب ناقابل برداشت خارش سوجن اور کاٹنے والا درد ہو جو گرمی سے بڑھ جائے۔ | اےپس میلے فیکا Apis.(6) |
| ☆ سخت۔ چمکدار جلد میں متاثر' اعضا میں زخم والا درد اور خارش ہونے پر۔ | آرنیکا مونٹانا Arn.(7) |
| ☆ جلد میں جلن۔ پھڑکن والا درد' آگ جیسی لالی اور سوجن ہونے کی حالت میں۔ | بیلا ڈونا Bell.(9) |
| ☆ جب بوائیوں میں خارش اور جلن ہو' خاص طور بستر کی گرمی سے۔ | کاربو ویجی ٹیبلس Carb-V.(14) |
| ☆ جن جلن آمیز درد کے ساتھ پھنسیاں نکلیں اور خاص طور پر کمزور بچوں میں۔ | آرسینکم ایلبم Ars.(8) |
| ☆ جب پیر میں سردی لگنے کی وجہ سے ہو اور متاثرہ حصہ نیلا سا ہو ساتھ ہی چبھن جلنے والا درد ہو گرمی سے شام کو اور ہاتھ پیر نیچے لٹکائے رکھنے سے بڑھ جائے۔ | پلسے ٹیلا Puls.(34) |
| ☆ اگر انتہائی درد اور جلن ہو۔ | فیرم فاسفوریکم Ferr-P.(20) |
| ☆ جو بوائیاں ایسے لوگوں کو ہو جن میں خون کا دوران مناسب نہ ہو اور غذائیت کی کمی ہو۔ | کیل کیریا فاسفوریکا Calc-P.(12) |
| ☆ نیلے لال رنگ کی لاعلاج قسم کی بوائی کے لئے ساتھ میں کھجلی ہو' جو گرم اور ٹھنڈے پانی سے غسل کرنے پر بڑھ جائے۔ | سلفر Sulph.(39) |

**نوٹ:** جلد پھٹ جانے کی حالت میں اس حصے کو کیلن ڈولا لوشن سے بخوبی صاف کرانا چاہئے۔ اور بعد میں سوکھ جانے پر

ناریل کا تیل لگانا چاہئے۔

## 29 بھوک

| | |
|---|---|
| ☆ اگر تیز بھوک ہو اور بھوک کی مکمل طور پر کمی ہو جائے۔ | فیرم فاسفوریکم Ferr-P.(20) |
| ☆ اگر رات میں انتہائی بھوک ہو لیکن جس کی تیزی سے تشفی ہو جائے۔ | لائیکوپوڈیم کلے ویٹم Lyco.(28) |
| ☆ جب مستقل عادت سے، محنت سے پڑھنے، نشیلی اشیاء کے استعمال کی زیادتی سے بھوک کی کمی ہو اگر کھانا کھانے کی قطعی خواہش نہ ہو۔ لیکن مریض شام کو بھوکا ہو اور اسی لئے اسے نیند نہ آئے۔ | نکس وومیکا Nux-V.(31) |
| ☆ اگر مرغن کھانے۔ پیسٹری، سور کا گوشت، وغیرہ کھانے کی وجہ سے بھوک کی مکمل کمی ہو اور ذائقہ کی بھی کمی ہو۔ | پلے ٹیلا Puls.(34) |

## 30 بے چینی

| | |
|---|---|
| ☆ ایسے لوگوں میں جن کی قوت فکر تیز ہو اور جنہیں موت کا خوف ہو یہاں تک کہ موت کے دن قریب ترین آنے کی بھی پیشین گوئی کی ہو۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ جب کمزوری اور تھکان کے ساتھ ہو۔ مریض یہ سوچے کہ اس کا مرض لاعلاج ہے اسے موت کا خوف ہو خاص پر جب وہ اکیلا ہو۔ | آرسینکم البم Ars.(8) |
| ☆ اگر رات کے وقت زیادہ خوف کے ساتھ ہو۔ | رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhust.(35) |

31 بے خوابی۔ (دیکھئے نیند کی کمی)

32 بے قراری۔ (دیکھئے سر چکرانا)

33 بیماری۔ (پیٹ کی)

| | |
|---|---|
| ☆ جب پیٹ میں جلن آمیز درد ہو۔ | آرسینکم البم |

| | |
|---|---|
| | Ars.(81) |
| ☆ جب لگاتار متلی ہو۔ | اسی کاک<br>Ipec.(25) |
| ☆ زیادہ کھانے اور بیٹھے رہنے کی عادت۔ | نکس وومیکا<br>Nux-V.(31) |
| ☆ اگر مرغن غذا کی وجہ ہو۔ ساتھ میں پیاس کی کمی ہو۔ | پلسے ٹیلا<br>Puls.(34) |

## 34 بے ہوش ہونا۔ (بے ہوشی)

| | |
|---|---|
| ☆ مریض کے لیٹنے کی حالت سے اٹھ کر بیٹھنے یا بے ہوش ہونے پر خوف۔ جذباتی اشتعال اور تیز درد کے ساتھ۔ | ایکونائیٹم نیپلس<br>Acon.(1) |
| ☆ سونے کے بعد بے ہوش ہونے پر بستر پر رہیں اور صبح اٹھنے کے بعد۔ | کاربوویجی ٹیبلس<br>Carb-V.(46) |
| ☆ جب تیز درداور اشتعال ہو۔ اور دانت نکلوانے کی وجہ سے ساتھ میں سر چکرائے۔ دھندلا دکھائی پڑے سننے میں دقت ہو۔ متلی کا احساس اور پیٹ کا گڑھا ہر سطح پر محسوس ہو۔ | کیموميلا<br>Cham.(15) |
| ☆ غصے سے بے ہوشی کی حالت | ویرے ٹرم ایلبم<br>Verat.(40) |
| ☆ اگر صبح اٹھنے پر اور کھانا کھانے کے بعد یا خون دیکھنے پر اور کسی تیز بو یا کمزور آدمیوں میں زیادہ پڑھنے کی عادت سے بے ہوشی ہو۔ | نکس وومیکا<br>Nux-V.(31) |
| ☆ اگر خون کی وجہ سے سر چکرائے۔ اور چکر آنے کے ساتھ ہو۔ | جیلسی میئم<br>Gels.(21) |
| ☆ اگر نیند کی کمی کی وجہ سے یا جب کسی کار، ٹرین، ریل موٹر کار، سمندری جہاز وغیرہ پر سفر کرنے سے ہو۔ | کوکولیس انڈی کس<br>Cocc.(16) |

## 35 پت (خونی بواسیر)

نکس وومیکا
Nux-V.(31)
☆ جب مرض دوران خون سے متعلق ہو۔ اور عام طور چڑچڑاپن اور قبض کے ساتھ۔ تیز درد خونی بواسیر کا بڑا پھیلاؤ ہو۔ اور ساتھ ہی مقعد میں خارش۔ جلن اور گٹن ہو۔ پیٹھ کے نچلے حصے میں درد کے ساتھ پیشاب کی حالت میں تیکھا درد ہو۔

پلے ٹیلا
Puls.(34)
☆ جب پاخانے اور کف کا سیلان ہو اور شکایتوں میں بدہضمی پیاس نہ لگنا اور پت کا آسانی سے سیلان ہو۔

ایلوسوکوٹرینا
Aloes.(4)
☆ جب پت انگور کے گچھے کی طرح پھیلے۔ خون کا مسلسل سیلان ہو۔ اور مقعد اور امعائے مستقیم میں انتہائی کچے پن کا احساس۔ زخم اور جلن کا احساس ہو۔ بیشتر دست اور مقعد کے بعد نکل آنے کے ساتھ

ایکونا ئیٹم نیپلس
Acon.(1)
☆ خون کا انتہائی سیلان۔ پھڑکن اور جلن آمیز حالت میں

بیلاڈونا اور
فیرم فاسفوریکم
Bell.(9)and
Ferr-P.(20)
☆ دماغ میں خون کے دوران نے پھڑکن اور سیلان خون کے ساتھ

آرسینکم ایلبم
Ars.(8)
☆ جب گرم سوئیوں کے لس جیسی جلن کا احساس اور عام کمزوری۔

سلفر
Sulph.(8)
☆ جب پت سے سیلان خون نہیں ہوتا اور قبض اور مقعد میں خارش ہو۔ ساتھ میں بھرے ہونے کا احساس اور سر میں پھڑکن آمیز درد ہو۔

### 36 پت سے پیٹ درد

کیمو میلا
Cham.(15)
☆ اگر پیٹ درد انتہائی تیز ہو ساتھ ہی آنتوں میں اینٹھن مروڑ کی کیفیت ہو آنتیں سوجی ہوئیں اور

اور بہت نرم محسوس ہوں۔

☆ اگر حملہ مہلک کاٹنے والا محسوس ہو۔ خاص طور پر پیٹ کے درمیانے حصے میں ساتھ میں متلی ہو۔ — مرکیوریس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ مہلک۔ اینٹھن جیسا درد ہونے پر قبض اور جانگھوں میں دوا اور کمزوری کا احساس ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ اگر اینٹھن زدہ کاٹنے والا درد ہو اور آنتیں ڈھیلی پڑ جائیں یا کپکپی ہو۔ — پلے ٹیلا Puls.(34)

## 37 پت سے دست

☆ اگر انتہائی مہلک ہوں ساتھ ہی طاقت کی کمی ہو۔ اور مسلسل پانی کے گھونٹ پینے کی پیاس لگے — آرسینکم ایلبم Ars.(8)

☆ اگر پاخانہ پھینٹے ہوئے انڈے جیسا ہو اور انتہائی درد آمیز ہو۔ — کیمو میلا Cham.(15)

☆ پت کے دست عام حالات میں ساتھ ہی اجابت سے پہلے بعد اور میں انتہائی زور لگانے سے — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(10)

☆ اگر بدہضمی اور پیٹ میں گڑبڑ سے ہونے والا پانی جیسا ہرا اور پت آمیز پتلا پاخانہ ہو۔ — پلے ٹیلا Puls.(34)

## 38 پت سے سردرد

☆ انتہائی متلی اور قے ہونے پر اور سر میں چوٹ کا احساس ہو — اپی کاک Ipec.(25)

☆ جب درد ایسا ہو جیسا سر میں ناخون چبھویا ہو اور جب سر چکرائے وہم ہو اور بے ہوشی اور سر درد کھلی ہوا میں بڑھ جائے۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ جب ایک طرف کا درد ہو جو دبانے پر ٹھیک ہو اور کھلی ہوا میں جانے پر آرام ہو۔ — پلے ٹیلا Puls.(34)

☆ قے اور چہرہ زرد پڑنے پڑنے کے ساتھ اور پھڑکن والے درد کے ساتھ، مہلک درد ہونے کی حالت میں — ویرے ٹرم ایلبم Verat.(40)

## 39 پت کے دورے

(پت کے انتہائی سیلان سے ہونے والے امراض)

☆ جب ساتھ میں سردرد' منہ اور ہونٹوں میں سوکھا پن' پیٹ میں سوجن' کچھ کھانے یا پینے کے بعد قے ہوجائے اور پیٹ میں پتھر کی طرح بھاری لگے۔ ساتھ ہی انتہائی پیاس لگے۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ اگر غصے۔ ڈر اور پریشانی کی وجہ ہو اور کھانے کے خیال' دیکھنے یا سونگھنے سے ہی متلی بڑھ جائے۔ — کاکولیس انڈیکا Cocc.(16)

☆ اگر زیادہ کھانے اور الکحل زدہ مشروبات یا کافی پینے سے ہو جس کے نتیجے میں منہ کا ذائقہ کھٹا اور کھانا کھانے کے بعد اور صبح متلی ہو ساتھ ہی بہت زیادہ ڈکار اور ابکائی کے ساتھ چکر آئے' اور اس کے ساتھ میں اینٹھن بھرا سردرد ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ تیز اور نہ ہٹنے والی متلی اور قے۔ پانی جیسا لار کا انتہائی سیلان۔ کپکپی اور تھرتھراہٹ اور ایسا سردرد جیسے سر میں چوٹ لگی ہو۔ — اپی کاک Ipec.(25)

☆ جب زبان زرد ہو اور جلد کا رنگ گندا لگے۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ متلی اور کھوپڑی میں ٹیس آمیز درد کے ساتھ ہونے والے سردرد کے لئے۔ — فیرم فاسفوریکم Ferr-P.(20)

☆ جب آنتوں میں آرام ہو اور ٹھنڈاپن ہو' اور دورہ مرغن اور چربی آمیز کھانا کھانے سے' یا سور کے گوشت سے پیدا ہو۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

## 40 پٹھوں کی تکلیف

☆ اگر طویل اور تھکان آمیز۔ کسرت کے بعد اور پٹنے کے بعد اور اندرونی چوٹ سے۔ — آرنیکامونٹانا اور رس ٹاکسی کانڈین ڈران Arn.(7) and

Rhus.(35)

## 41 پٹھوں میں درد۔ (دیکھئے درد۔)

## 42 پستان میں جلن

☆ جب پوری چھاتی میں سخت درد آمیز اور تناؤ آمیز ہو ساتھی ہی چبھنے والا درد اور کبھی کبھار سر درد ہو۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ جب چھاتی گرم ہو ساتھ ہی لکیروں میں سرخی ہو دوڑتا ہوا درد ہو جو حرکت' لمس اور جھٹکے سے بڑھ جائے۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ جب پھنسی بننے کا امکان ہو۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ جب درد جلن آمیز اور زیادہ تر جلد مرض کی زیادتی سے وابستہ ہو۔ — سلفر Sulph.(39)

## 43 پسینہ۔ (دیکھئے پسینہ نکلنا)

## 44 پسینہ نکلنا

☆ مختلف امراض مثلاً بخار۔ گلے کی سوجن وغیرہ میں' آرام کے لئے' جب پسینہ نہ نکلے۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب ہلکی رفتار سے زیادہ مقدار میں پسینہ نکلے۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ ٹھنڈا پسینہ نکلنے اور ٹھنڈی سانس آنے کی حالت میں۔ — کاربوویجی ٹیبلس Carb-V.(14)

☆ دن اور رات مسلسل برتر اور انتہائی کھٹا۔ چپچپا پسینہ آنے پر' ساتھ ہی جلد میں لمس کے تئیں حساس ہونے پر۔ — ہپر سلفر Hep.(23)

☆ جب پسینے سے کپڑے پر پیلے دھبے پڑجاتے ہوں۔ — مرکیورس سولیو بیلس Mer.(30)

## 45 پلک کی سوجن۔ (دیکھئے پلک میں جلن)

## 46 پلک میں جلن

☆ جب پلکیں سوجی ہوئیں سخت اور سرخ ہوں۔ ساتھ ہی تپش' جلن' سوکھا پن' درد اور پریشانی ہو۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

| | |
|---|---|
| ☆ اگر باہری سطح اور کنارے زیادہ جلن آمیز ہوں۔ اور کنارے اوپر کو اٹھ گئے ہوں۔ | بیلا ڈونا Bell.(9) |
| ☆ اگر پلکوں کے کناروں پر پھنسیاں ہوں' ساتھ ہی آنکھوں میں تیکھا جلن آمیز درد اور خارش ہو۔ | مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30) |
| ☆ جب پلکیں سوجی ہوئیں اور درد آمیز ہوں اور دانا نکلنے کے بعد پک جائے۔ | ہپر سلفر Hep.(23) |
| ☆ پلکوں کے جھکنے اور گرنے کی حالت میں' جب کمزوری ہو' اکثر دہرے مناظر نظر آئیں' چکر اور آنکھ کی پتلی میں درد کے ساتھ جلن | جیلسی میئم Gels.(21) |
| ☆ اگر بلجی (پلکوں پر چھوٹی سرخ سوجن) ہوجانے کے ساتھ انتہائی نزلے کا سیلان ہو۔ اور پلکوں میں انتہائی جلن آمیز سرخی ہو۔ | پلے ٹیلا Puls.(34) |
| ☆ اگر نچلی پلکیں خاص طور پر سوجی ہوئی ہوں اور مریض کو انتہائی تپش محسوس ہو۔ لیکن مکمل طور پر پیاس سے عاری۔ | اےپس میلے فیکا Apis.(6) |
| ☆ لگاتار بیماری کی شکار نظر آنے والی ہلتیوں میں جب آنکھیں بہت زیادہ سرخ ہوں۔ | سلفر Sulpher.(39) |

## 47 پلورسی

| | |
|---|---|
| ☆ جب جلن' کھانسی اور بخار تیز ہو۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ جب درد تیکھا اور کاٹنے والا ہو اور سانس چھوڑنے کے دوران انتہائی مہلک ہو۔ | برایونیا ایلبا Bry.(11) |

## 48 پھنسی

| | |
|---|---|
| ☆ بیمار جلد کے لئے جب دانا نکل آئے اور متاثرہ حصے کے لمس سے زیادہ حساس ہو۔ | ہپر سلفر Hep.(23) |
| ☆ منہ' مسوڑھے اور گردن کے غدود میں پھنسی ہو۔ | مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30) |
| ☆ اعضاء کی جلن کے ساتھ انتہائی تکلیف اور نیلاپن | آرنیکا مونٹانا |

ہونے پر۔

Arnc.(7)

☆ جلن آمیز حالت کے متعلق جب پھڑکن آمیز درد اور چمک دار سرخ سوجن ہو

بیلا ڈونا اور مرکیورس سولیو بیلس
Bell.(9) and Merc.(30)

☆ جب پھنسی کی کیفیت چمک دار۔ سوجا ہوا ہو ساتھ ہی کٹنے والا اور جلن آمیز ہو۔

ایپس میلے فیکا
Apis.(6)

☆ جب عضو نیلا یا بینگنی سا نظر آتا ہو۔ ساتھ ہی ساتھ ہی ٹھونکنے جیسا درد ہو۔

لیکیس
Lach.(26)

☆ جب پھنسی ٹھیک ہو گئی ہو تو اسے دوبارہ ہونے سے روکنے کے لئے۔

کیل کیریا فاسفوریکا
Calc-P.(12)

نوٹ: پھنسی کو گرم پانی یا سوکھی گرم چیز سے سینک دیجئے۔ جب دانے سے سیلان آئے تو زخم کو کیلن ڈولا مدر ٹنکچر سے صاف کیجئے۔ اسے سوکھنے دیجئے اور پٹی باندھ دیجئے۔

## 49 پھوڑا

☆ جب پھوڑا جلتا ہوا گرم اور درد آمیز ہو۔ ساتھ ہی سرخ چمکتا ہوا جلن آمیز اور انتہائی پھڑکن والا ہو

بیلاڈونااور مرکیورس سولیو بیلس
Bell.(9) and Merc.(30)

☆ گرمی کے پھوڑوں میں اور جب پھوڑے فصل کٹنے کے وقت نکلیں۔

آرنیکا مونٹانا
Arns.(7)

☆ پیپ آنا شروع ہوجانے پر پھوڑے کو پکانے کے لئے زخم صاف کرنے لے لئے انتہائی مفید۔

ہیپر سلفر
Heps.(23)

☆ جب پھوڑوں کے سڑنے یا پکنے کا خطرہ لاحق ہو۔

مرکیورس سولیو بیلس
Merc.(30)

☆ پھوڑوں کے دوبارہ ابھرنے سے روکنے کے لئے۔

سلفراور کیل کیریا فاسفوریکا
Sulph.(39) and

Calcp.(12)

نوٹ: اپنی غذا کے متعلق محتاط رہیے۔ نمک، گوشت، گھٹا، اور تیز مشروبات سے بچیے۔ پھوڑوں کو گرم پانی سے سینکیے۔

## 50 پھیپھڑوں کی جلن۔ (نمونیہ)

ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)
☆ جب کبھی بخار کی علامت تیز ہو اور سیلان عمل رک جائے۔

برایونیا ایلبا Bry.(11)
☆ طاقت کے ساتھ لی جانے والی چھوٹی اور تیز سانس کے لئے، ساتھ ہی کنارے پر چبھنے اور جلن آمیز درد کے لئے درد آمیز خشک کھانسی جو سانس لینے اور حرکت سے بڑھ جائے۔

فاسفورس Phos.(32)
☆ چھاتی میں تیز چبھنے والا درد ہونے پر سانس کے عمل کے ذریعہ بڑھ جائے زنگ کے رنگ جیسے تھوک کے ساتھ چھوٹی خشک کھانسی آنے پر

اینٹی مونیم ٹارٹے ریکم Ant-T.(5)
☆ جب سانس تیزی سے دبا لیا گیا ہو۔ اور کھانسی کے ساتھ سینے میں بلغم کی زیادہ کھڑکھڑاہٹ ہو، جو بڑھائی نہ جا سکے۔

آرسینکم ایلبم Ars.(8)
☆ خراب حالات میں ساتھ ہی طاقت کے ساتھ سانس چھوڑنے پر، درد کے ساتھ دبایا گیا سانس جو طور پر گرمی سے بہتر ہو۔

سلفر Sulph.(39)
☆ جب باقی دواؤں سے نمایاں علامات ختم ہو جائیں یا دب جائیں۔

## 51 پیاس

ایپس Apis.(6)
☆ پیاس کی مکمل طور پر کمی ہونے پر۔ اکثر ان میں جن کی تکلیف ہمیشہ گرمی سے بڑھ جاتی ہے۔ اور ابھری ہوئی سوجن سے تکلیف ہوتی ہے۔

پلسے ٹیلا Puls.(34)
☆ جب پیاس میں مکمل طور پر کمی ہو۔ اگرچہ منہ میں سوکھا پن ہو سکتا ہے۔

☆ تیز بخار اور شدید گھبراہٹ کے ساتھ۔ انتہائی پیاس لگنے کی حالت میں۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب زیادہ وقفے سے شدید پیاس لگے۔ اور مریض ایک وقت میں بہت زیادہ مقدار میں ٹھنڈا پانی پیتا ہے۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ جب خشک منہ اور پیاس ساتھ ہو۔ اور دودھ پینے کی خواہش ہو۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhust.(35)

☆ بخار کے ساتھ پیاس کی کمی۔ — جیلی سیمم Gels.(21)

## 52 پیٹ پھولنا: (پیٹ میں بہت زیادہ گیس)

☆ جب اسٹارچ زدہ، مرغن، بوجھل کھانا چربی وغیرہ کھانے سے۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ جب پیٹ میں بہت زیادہ گیس ہو اور اگر وہ کھانے اور پینے کے بعد بڑھ جائے۔ اور جب زیادہ کھانا کھانے سے کھٹے تیکھے ڈکار آئیں اور جب قبض ہو اور کساؤ والا درد ساتھ ہو۔ — کاربوویجی ٹیبلس Carv-V.(14)

☆ پیٹ کے نچلے حصے میں بہت زیادہ گیس بھرنا خاص طور پر ڈبل روٹی، پھلی، پتا گوبھی کھانے کے بعد تھوڑا کھانے کے بعد ہی بھرا پن محسوس ہوتا ہے جس میں تیز آواز کے ساتھ ہوا نکلنے پر کچھ آرام ملتا ہے۔ — لائیکو پوڈیم Lyco.(28)

☆ بچوں کے پیٹ پھولنے پر۔ ہوا نکلنے پر بہتر ہو اور ساتھ ہی چڑچڑا پن ہو۔ — کیمومیلا Cham.(15)

## 53 پیٹ درد

☆ جب پیٹ میں کھانا پتھر کی طرح لگتا ہو۔ اور مریض کو آرام کرنے سے بہتر محسوس ہوتا ہو۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ جب ہلکا کھانا کھانے کے بعد بھی پیٹ میں سوجن ہو جائے۔ ساتھ ہی پیٹ بہت زیادہ پھول جائے اور مقعد سے تیز آواز سے ہوا خارج ہونے پر مریض کو — لائیکو پوڈیم Lyco.(28)

آرام محسوس ہو۔

☆ کھانا کھانے کے بعد اور الکحل زدہ مشروبات پینے کے بعد گیس نکلنے اور پیٹ درد ہونے پر۔

نکس وومیکا
Nux-V.(31)

☆ جب درد شدید ہو۔ اور دوہرا جھکنے اور تیز دباؤ سے آرام ملتا ہو۔

کولوسا ینتھس اور میگنیشیا فاسفوریکا
Colo. (17) and Mag-P. (29)

☆ جب پیٹ میں کاٹنے کے احساس کے درد کے ساتھ ماتھے پر ٹھنڈے پسینے کی بوندیں آئیں۔

ویرے ٹرم ایلبم
Verat.(40)

☆ پیٹ میں اینٹھن بھرا درد ہونے پر۔

کیوپرم میٹا لیکم
Cupr.(18)

☆ جب درد ناقابل برداشت ہو۔

کیمو میلا
Cham.(15)

54 پیٹ درد۔ (آنتوں کی سوزش کے ساتھ)

☆ جب بہت زیادہ پیٹ درد ہو جو جکڑنے جیسا ہو۔ اور یہ احساس ہو گویا پاخانے کو ناخنوں سے جکڑ دیا گیا ہے اور دھکے سے درد بڑھتا ہے اور دہرا ہونے اور آگے جھکنے سے آرام ملتا ہے۔

بیلا ڈونا
Bell.(9)

☆ جب درد انتہائی ہلکی رفتار سے بڑھے اور گرمی سے حالت اور خراب ہو اور گھٹنے اوپر اٹھا کر پیٹھ کے بل بے سدھ لیٹنے سے آرام ملے۔

برایونیا ایلبا
Bry.(11)

☆ ایسا پیٹ درد جو خاص طور پر سردی کی وجہ سے جس میں ناقابل برداشت مروڑ کاٹنے جیسا درد ہو۔ ناف کے چاروں طرف پسلیوں کے نیچے جیسے چرنے کا احساس دانت نکلنے میں بچوں میں پیٹ درد، جو پیر اوپر اٹھا لیتے ہیں۔ لال چہرے والے، چڑچڑے ہوتے ہیں۔ سینک دینے سے اور رات میں درد کی حالت بہتر ہوجاتی ہے۔

کیمو میلا
Cham.(5)

| | |
|---|---|
| ☆ جب مریض پیٹ میں، پیٹ پھولنے (گیس) کے ساتھ مہلک۔ کاٹنے اور چیرنے اور جکڑنے والے جیسے درد میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ اجابت سے اینٹھن ہو اور دست ہو۔ کھڑا نہیں رہ سکتا۔ اور تیز دباؤ اور دوہرا جھکنے اور گیس نکلنے سے آرام ملتا ہو۔ | کولوسا ئینتھس اور میگنیشیا فاسفوریکا Colos.(7) and Meg-P.(29) |
| ☆ اگر قبض یا زیادہ کھانے سے بدہضمی ہونے کی وجہ ہو جب درد اینٹھن زدہ ہو اور مثانے میں کٹاؤ کا درد ہو۔ جو بیٹھنے اور لیٹنے سے بہتر ہو جائے۔ | نکس وومیکا Nux-V.(31) |
| ☆ جب پیٹ میں خون کے جماؤ کا احساس ہوتا ہے۔ اور پیٹ درد انتہائی تیز اینٹھن جیسا اور اچانک ہو۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ اگر درد پیٹ پھولنے کے ساتھ پیٹ کے اوپری حصے میں ہو اور ڈکار آنے سے آرام نہ ہو۔ | کاربوویجی ٹیبلس Carb-V.(14) |
| ☆ جلد اور چہرے میں نیلے پن۔ ماتھے پر ٹھنڈے پسینے، پیٹ میں نرمی اور پھلاؤ سوجن اور گرنے کی علامات کے ساتھ۔ تیز پیٹ درد کی حالت میں اجابت کے بعد پیٹ درد میں آرام آتا ہے۔ | ویرے ٹرم ایلبم Verat.(40) |
| ☆ اگر متلی اور بے ہوشی کے ساتھ اینٹھن جیسا مروڑ آمیز درد ہو، سینے میں گیس اور دباؤ والا اور مروڑ والا تیز درد، ہوا نکلنے سے آرام ملے۔ | کاکولیس انڈی کس Cocc.(16) |
| ☆ جب ستانے والا پیٹ درد ہو۔ لیٹنے اور بیٹھنے پر درد اور بڑھ جائے یا پیٹ میں نقصان دہ تناؤ کے ساتھ ہو۔ | پلسے ٹیلا Puls.(34) |
| ☆ اگر چیرنے والا اور شدید ایک جگہ اکٹھا ہو جانے والا درد ہو۔ خاص طور پر ناف کے چاروں طرف اور ساتھ میں پیٹ انتہائی نرم، کیڑوں کی وجہ سے پیٹ درد | مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30) |
| ☆ جب درد پیٹ کی کھوہ میں ہو۔ ساتھ ہی متلی، گھبراہٹ پیدا ہو اور انتہائی کپکپی سے اکثر بڑھ جائے۔ | اپی کاک Ipec.(25) |
| ☆ اوپر بڑھتے ہوئے پیٹ درد کی حالت میں اور | میگنیشیا فاسفوریکا |

اس میں گرمی دینے سے آرام پہنچے۔ — Mag-P.(29)

## 55 پیٹ کی خرابیاں

☆ ٹھنڈے مشروبات سے اور سردی لگنے کی وجہ سے پیٹ کی جلن کی حالت میں۔ — ایکونا ئیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب مسئلہ خاص طور پر پیٹ کی جلن، آئس کریم کھانے کی وجہ سے ہو اور جب پیٹ میں جلن اور جلن آمیز درد ہو۔ — آر سینکم ایلبم Ars.(8)

☆ خالی ڈکار کے ساتھ پیٹ کی گیس کے لئے۔ — کاربوویجی ٹیبلس Carb-V.(14)

☆ تیکھے پیٹ درد پیٹ سے دل میں جلن (پیٹ سے منہ تک تیزابی مادے اور گیس کے عناصر کے ڈکار)۔ — کیل کیریا فاسفوریکا Calc-P.(12)

☆ چربی آمیز، تلی ہوئی اشیاء کھانے سے ہونے والی پیٹ کی خرابیاں۔ ساتھ میں پیاس کی کمی۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ قے اور پیٹ پھولنے کی حالت میں جو شام کو چار بجے سے رات کے آٹھ بجے تک حالت زیادہ خراب ہو۔ — لائیکو پوڈیم Lyco.(28)

## 56 پیٹ کی گیس

☆ صرف ہلکی مقدار میں کھانا کھانے کے بعد کھانے کی نلی میں تیز جلن کی حالت میں اور جب ٹھنڈے کھانے اور ٹھنڈا پانی پینے سے حالت اور خراب ہو جاتی ہے۔ — لائیکو پوڈیم Lyco.(28)

☆ سینے میں جلن اور ڈکار کے لئے۔ — لائیکو پوڈیم Lyco.(28)

☆ جلن، بے مزہ ڈکار کے لئے، جس میں گرم پانی پینے سے آرام ملتا ہے۔ پیٹ کے پھیلاؤ کے ساتھ پیٹ پھولنا ہوا کی قے، اور پیٹ میں بھراپن۔ — میگنیشیا فاسفوریکا Mag-P.(29)

☆ ہرے دست اور انتہائی گھبرانے والے بچوں کے لئے — میگنیشیا فاسفوریکا Mag-P.(29)

57 پیٹھ درد۔ (دیکھئے کمر درد)

58 پیچش

☆ گرم موسم یا گرم ہوا میں درد اچانک اور تیز شروع ہونے کی حالت میں۔ ساتھ میں انتہائی گھبراہٹ اور موت کا خوف ہونے پر۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب چیتھڑے جیسا خون آلود پاخانے کے ساتھ ہو۔ ساتھ ہی پیٹ میں انتہائی جلن' تناؤ اور اینٹھن' درد کے ساتھ پیشاب آئے۔ — کینتھرس Cathr.(13)

☆ جب تیز جکڑنے والا پیٹ درد کے ساتھ ہو۔ جس میں کڑے دباؤ اور دوہرا جھکنے سے آرام ہو۔ — کولو سائینتھس Colo.(17)

☆ مرجھائی ہوئی پیچش کے لئے۔ جب ساتھ میں تیز تناؤ' پیٹ درد' متلی اور قے ہو۔ مسلسل اجابت کی ضرورت محسوس ہو' لیکن درد ختم نہ ہو شروع میں بہت پتلا پاخانہ یا اس کے بعد خون آلود پاخانہ آئے۔ — اپی کاک Ipec.(25)

☆ جب پاخانہ تھوڑا خون آلود آنوں والا ہو۔ ساتھ ہی پیٹ میں تیز کاٹنے والا درد ہو اور اجابت کی مسلسل ضرورت محسوس ہو' صبح جاگنے پر تکلیف بڑھی ہوئی ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ جب مہلک اینٹھن ہو۔ ساتھ ہی خون آلود پاخانہ جس میں آنوں ملا ہو۔ چپچپا پسینہ اور کپکپی ہو۔ اجابت کے بعد درد ہو۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc-P.(39)

☆ خون آلود پاخانہ ہونے پر' ساتھ ہی جلن آمیز پیاس اور پیٹ میں تیز کاٹنے والا درد ہو اور مسلسل اجابت کی ضرورت محسوس ہو۔ اگلے اعصاب ٹھنڈے پڑیں۔ ٹھنڈا سانس' سڑا ہوا' اور بدبو دار ناگوار پیشاب — آرسینکم البم Ars.(8)

59 پروٹائی ٹس۔ (دیکھئے کن پیڑے)

60 تناؤ۔ (دیکھیے موچ' تناؤ)

## 61 تھکان

☆ اگر معمولی کسرت کے بعد ہو۔ ساتھ ہی پورے جسم میں درد کا احساس ہو جیسے پیٹا گیا ہو۔ — آرنیکا مونٹانا Arn.(7)

☆ جب پیاس کے ساتھ چڑچڑاپن اور دل میں تکلیف ہو اور سوکھی ٹھنڈی جلد ہو زیادہ تر بیماری اور جلاب کے بعد خاص طور پر تنک مزاج افراد میں۔ — آرسینکم ایلبم Ars.(8)

☆ اگر تھکان اور دل میں درد ہو۔ لیکن جلد ٹھنڈی اور نم ہو۔ — کاربوویجی ٹیبلس Carb-V.(14)

## 62 ٹانسلز میں سوجن

☆ جب ٹھنڈی ہوا میں گھومنے کے بعد ٹانسلز میں سوجن کی فطرت ہو۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب ٹانسل خاص طور پر دائیں طرف کی چمک والے سرخ سوجے ہوئے اور اینٹھنے کے انداز سے درد آمیز ہو اور نگلنے سے تکلیف بڑھ جائے۔ گردن اکثر کڑی اور جلن بھری ہوتی ہے۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ اگر ٹانسل سوجے ہوئے اور کچے ہوں، ساتھ میں نگلنے میں انتہائی درد اور بخار ہو۔ — فیرم فاسفوریکم Ferr-P.(20)

☆ پرانے ٹانسلائی ٹس میں، ساتھ ہی پیپ آلود وبائیت اور چیرنے یا گلے میں مچھلی کا کانٹا پھنسنے جیسا نگلتے وقت — ہیپر سلفر Hep.(23)

☆ جب بائیں طرف کا ٹانسل متاثر ہو۔ اور مریض کو مشروبات نگلنے میں تکلیف ہو۔ ٹانسل نیلے اور سوجے ہوئے ہوں۔ — لیکیس Lach.(26)

☆ دائیں طرف کے ٹانسل متاثر ہونے پر۔ — لائیکو پوڈیم Lyco.(28)

☆ جب ٹانسل اور غدود سوکھے، نگلنے میں تکلیف دہ اور زرد سرخ ہوں، اکثر ایک پتلی جھلی سے ڈھکے ہوں اور زبان دانت کے نشان کے ساتھ دبی ہو، زیادہ نگلنے — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

اور بولنے سے درد بڑھ جاتا ہو۔

☆ ٹانسلز میں چبھنے اور ڈنک لگنے جیسے درد کے ساتھ گلے کی سرخ جلن آمیز سوجن کی حالت میں۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhust.(35)

☆ جب ٹانسل بڑے، زرد اور جلن آمیز ہوں۔ قوت ساعت کو نقصان ہو سکتا ہے۔ — کیل کیریا فاسفوریکا Calc-P.(12)

## 63 جسم سے کھٹی بو

☆ بھرپور مقدار میں کھٹا۔ چپچپا پسینہ رات دن آنے پر، ساتھ میں جلد لمس کے تئیں بے حد حساس ہو۔ — ہپر سلفر Heps.(23)

☆ جب بھرپور مقدار میں گندہ پسینہ ہو۔ جو کپڑے پیلا کر دے۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc-P.(30)

☆ کسرت اور جذبات کی برانگیختی کے بعد بھرپور مقدار میں گندا پسینہ آنے پر۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

## 64 جلد کا زرد پڑنا۔

☆ اگر یرقان کی علامات اور نشانات کے ساتھ ہو — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ جب خون کی کمی کی وجہ سے ہو — فیرم فاسفوریکم اور کیل کیریا فاسفوریکا Ferr.(20) and Calc-P.(12)

## 65 جلد میں جلن کا احساس

☆ پورے جسم میں جلن کے احساس کے لئے جو نہانے پر بڑھ جائے اور جلد میں خارش کی حالت میں جس میں کھجلانے پر آرام ہوتا ہے۔ لیکن نتیجے میں جلن اور درد ہوتا ہے۔ ہتھیلیوں اور تلوؤں میں جلن بھری گرمی — سلفر Sulph.(39)

☆ جلن آمیز درد کے لئے جس میں گرمی اور ڈھکنے سے آرام ہوتا ہے۔ — آرسینکم ایلبم Ars.(8)

☆ جب تپ دق کے مریضوں میں جلد میں جلن کا — فاسفورس

| | |
|---|---|
| احساس ہو۔ | Phos.(32) |
| ☆ گھبراہٹ اور پریشانی بھری تڑپ کے ساتھ جلن کے احساس کے لئے۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ جلد میں چبھنے والے درد اور جلن بھرے احساس کے لئے، ساتھ ہی پورے جسم اور اس کے کسی عضو میں سرخی اور سوجن ہونے پر۔ | ایپس میلے فیکا Apis.(6) |
| ☆ پورے جسم میں جلن کا احساس ہونے پر ساتھ ہی ایک محدود حصے میں حدت، جو چھونے پر گرم محسوس ہوتی ہے۔ | بیلا ڈونا Bell.(9) |
| ☆ جب پیٹ امعائے مستقیم یا پیشاب کے راستے میں جلن محسوس ہوتی ہے۔ | کینتھرس Canth.(13) |
| ☆ آنکھوں، ہاتھوں اور پیروں میں جلن کا احساس خاص طور پر پت سے متعلق افراد میں۔ | برایونیا ایلبا Bry.(11) |

66 جلدی امراض یا زہر (دیکھئے جلدی امراض وا)

67 جلن

| | |
|---|---|
| ☆ تمام اقسام کی جلن کے پہلے مرحلے میں۔ | فیرم فاسفوریکم اور بیلاڈونا Ferr-P.(20) Bell.(9) |

68 جلنا اور چھالے پڑنا

| | |
|---|---|
| ☆ نسوں کی چوٹ سے بچنے کے لئے اور موت کا خوف ہونے پر۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ چوٹ اور جلنے کے درد سے بچنے کے لئے۔ | آرنیکا اور بیلاڈونا Arn.(7)and Bell.(9) |
| ☆ اینٹھن کی فطرت کے ساتھ ناقابل برداشت درد کے لئے۔ | کیمومیلا Cham.(15) |

| | |
|---|---|
| ☆ اگر جلنے کا درد بنا رہتا ہے اور جب پھپھولے بن جائیں جلد سرخ اور تہ دار ہو۔ | کینتھرس اور بیلا ڈونا<br>Canth.(13) and<br>Bell.(9) |
| ☆ جب اعضا حقیقت میں درد آمیز ہوں۔ آگ جیسے سرخ اور جلتے ہوئے ہوں۔ ساتھ ہی تیز بخار ہو۔ | بیلا ڈونا اور فیرم فاسفوریکا<br>Bell.(9) and<br>Ferr-P. (22) |
| ☆ جب مواد نکلے۔ | ہیپر سلفر<br>Hep.(23) |
| ☆ ہلکے جلنے اور جھلسنے کی حالت میں جلد کا چمکدار گہرے سرخ رنگ کا اور سوجا ہوا ہونا۔ | سلفر زیادہ تر<br>(بعد میں کینتھرس کے ساتھ)<br>Sulph.(39)and<br>Canth.(13) |

نوٹ: پھپھولے پڑنے سے قبل جلتے ہوئے مقام پر کینتھرس مدر ٹنکچر لگایئے شدید طور پر جلنے پر مریض کو فوراً ہسپتال پہنچایئے۔ اسی دوران اندرونی طور پر Acon.(1) اور Arn.(17) یکے بعد دیگر چوٹ اور موت کے خوف سے بچنے کے لئے دیجئے۔

## 69 جوڑوں میں درد

| | |
|---|---|
| ☆ اگر کھنچاؤ بھرے تناؤ' انتہائی جسمانی تھکان اور ہڈی کے ریاح کی کیفیات کی وجہ سے جب کڑاپن ہو اور درد اٹھتے وقت' آرام کرتے وقت' ٹھنڈ اور رطوبت سے بڑھے اور مسلسل حرکت کرنے کی گرمی سے کم ہو۔ | رس ٹاکس<br>کانڈین ڈران<br>Rhust.(35) |
| ☆ جب رقیق جھلی متاثر ہو' جوڑ سوجے ہوئے ہوں اور درد حرکت گرمی اور جھٹکے سے بڑھے اور آرام اور دباؤ سے آرام ہو۔ | برایونیا ایلبا<br>Bry.(11) |
| ☆ کولہے اور بڑے جوڑوں کی آرتھرائٹس میں اور ہڈی کے ریاح کی حالت میں اور اگر درد ہڈی کے اوپر پرت پر زیادہ محسوس ہو' اور گرم مرطوب ہوا میں مریض خود کو بہتر محسوس کرتا ہو۔ | روٹا گرویولینس<br>Ruta.(36) |

☆ جب گھٹنا بہت زیادہ چٹختا ہو اور درد گرمی سے بڑھے اور ٹھنڈے موسم میں ٹہلنے سے بہتر ہو۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

## 70 جوڑوں میں ریاح کا درد

☆ تیز بخار ہونے پر اور جب اچانک چیرنے اور چبھونے والا درد محسوس ہو جو چھونے پر بڑھ جائے ساتھ ہی متاثرہ اعضاء میں سوجن ہو اور گہرے رنگ کا انتہائی کم مقدار میں پیشاب آئے۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب درد ناقابل برداشت ہو۔ — کیمومیلا Cham.(15)

☆ پھوٹنے والے درد میں جو گرمی سے بڑھ جائے اور باہر ہوا میں اور سردی سے بہتر ہو۔ خاص طور پر نرم مزاج اور میل ملاپ رکھنے والے افراد میں۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ جب درد اگلے اعضاء کے نچلے حصے سے شروع ہو اور اوپر کی طرف بڑھے۔ — لیڈم پولسٹرے Led.(27)

☆ جب سکڑنے والی سردی اور متاثرہ اعضاء میں پھولی سوجن کے ساتھ ہو' جو گرمی اور رات میں بڑھ جائے۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ جب اعضاء سخت کڑے اور درد آمیز ہوں' جو آرام کرتے وقت سردی اور نمی سے بڑھ جائے اور مسلسل حرکت کرنے اور گرمی سے آرام ملے۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T.(35)

☆ جب چھونے کا ڈر ہو۔ — آرنیکا مونٹانا Arn.(7)

☆ تپ دق کے مریضوں میں جوڑوں میں ریاح کا درد ہو۔ اور آرام نہ ملے۔ — سلفر Sulph.(39)

☆ جب چیرنے چبھنے والا درد ہو خاص طور پر جوڑوں میں' چمکتی ہوئی سوجن ہو۔ اور درد حرکت سے بڑھ جائے اور پورے آرام سے بہتر ہو۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ گھٹنے اور کمر کے نچلے حصے اور بڑے جوڑوں — روٹا گریولینس

میں ریاح کا درد۔ — Ruta.(36)

☆ جب سر میں خون جم جائے' ساتھ ہی چہرے اور آنکھوں میں لالی ہو ساتھ ہی پھیلتی ہوئی سرخی ہو۔ — سلفر Sulph.(39)

## 71 چڑچڑاپن

☆ جب حسد خوف اور غصے اور دکھ کی وجہ سے ہو۔ — اپس میلے فیکا Apis.(6)

☆ دانت نکال رہے بچوں کے بغیر بات کے رونے پر۔ — کیمو میلا Cham.(15)

☆ بد مزاج لوگوں میں۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ اگر بہت زیادہ کام کرنے کی وجہ سے ہو اور کافی' الکحل زدہ مشروبات' سگریٹ اور رات بھر جاگنے کی وجہ سے چڑچڑاپن پیدا ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

## 72 چھکتے

☆ اگر گھبراہٹ کے ساتھ حدت۔ پیاس اور بخار ہو۔ — ایکونا ئیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ اگر کمزوری ہو اور اگر چہرے سوجا ہو اور آنکھیں جلتی ہوئی ہوں۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ عورتوں یا بچوں میں چھکتے' سونے پر اور اگر چھکتا دبا ہو یا ابھرا نہ ہو۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ جب انتہائی چڑچڑاپن ہو جو حدت سے بڑھ جائے۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ جب چھکتے پیٹ کی گیس سے متعلقہ علامات کے ساتھ ہوں۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

## 73 چکر آنا۔ (دیکھئے سر چکرانا)

## 74 چوٹ

☆ نرم و نازک اعضاء کی چوٹ میں ٹھوکر اور گرنے — آرنیکا مونٹانا

کی وجہ سے ہو۔ — Arn.(7)

☆جب چوٹ زدہ عضو نسوں سے بھرپور ہو۔ گویا انگلیوں کے کنارے، ناخن کا مقام، ہتھیلی، تلوا، ریڑھ کی سب سے نچلی ہڈی یعنی کاکسی کس وغیرہ۔ — ہائی پیریکم فاسفوریکم Hyper.(24)

☆ اگر چوٹ سے زیادہ تناؤ ہو اور اگر زیادہ بیرونی اور لمس سے تکلیف پہنچائے۔ انتہائی گھبراہٹ کے ساتھ ہو۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T.(35)

☆ آنکھوں میں مٹی، ڈنڈی، پتھر وغیرہ کی ٹھوکر سے ہونے والی چوٹ کے لئے۔ — لیڈم پولسٹرے اور آرنیکا Led.(27)and Arn.(7)

☆اگر ہڈی کا پردہ شامل ہو۔ — روٹا گریولینس Ruta.(36)

نوٹ: اگر جلد پھٹی ہو تو اسے کیلن ڈولا لوشن سے دھویئے۔

## 75 چہرہ سرخ ہونا

☆ گرمی اور پھڑکن کے ساتھ ہونے پر۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ جب تھکان کی وجہ سے اور درجہ حرارت کے ہلکے اضافے کے ساتھ ہو۔ — فیرم فاسفوریکم Ferr-P.(20)

## 76 چہرے میں درد

☆ اگر چہرے میں انتہائی حدت ہو جو بے حد سرخ ہو۔ ساتھ ہی گھبراہٹ اور چڑچڑا پن ہو۔ — ایکونا ئیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ اچانک جلن اور چیرنے والے درد کی حالت میں۔ جو رات کو بڑھ جائے۔ خاص طور پر آدھی رات کے بعد انتہائی گھبراہٹ اور کمزوری کے ساتھ۔ — آرسینکم ایلبم Ars-T.(8)

☆ آنکھوں کے نیچے چبھنے والے درد کے لئے جو خاص طور پر دائیں کان کی ہڈی میں ہو۔ کم سے کم حرکت شور، دھکے بستر کی گرمی اور ہوا چلنے سے بڑھتا ہو۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ اچانک چبھونے والے درد میں۔ خاص طور پر چہرے کے کناروں، کن پٹی، ناک اور دانت تک پھیلے — کولوسا ینتھس Colo.(17)

☆ جب آنکھیں شامل ہوں اور درد دن کے ساتھ بڑھے اور شام ڈھلنے پر گھٹے۔ — سپیگیلیا Spig.(34)

☆ اگر کھنچاؤ اور تناؤ آمیز درد ہو۔ جو سوچنے اور سرد ہوا اور کھانا کھانے کے بعد بڑھ جائے۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ جب رات میں درد بڑھ جائے اور گال میں سوجن کے ساتھ ہو۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc-P.(30)

## 77 چھاتی میں پھنسی

☆ ابتدائی مراحل میں جب تیز درد ہو، گھبراہٹ ہو۔ اکثر تیز بخار کے ساتھ۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب چھاتی گرم ہو اور اس میں جلن ہو۔ زیادہ تر جسمانی درجہ حرارت میں اضافے کے ساتھ۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ جب چھاتی (پستان) سخت اور تنی ہوئی ہو۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

## 78 چھاتی میں جلن۔ (دیکھئے پستان کی جلن)

## 79 چھاتی میں درد

☆ جب چھاتی (پستان) میں درد ہو وہ بھاری اور گرمی کے احساس سے سرخ ہو۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ اگر پستان بھاری اور درد آمیز ہوں۔ لیکن بغیر سرخی یا جلن کے۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ اگر پستان سوجے ہوئے درد آمیز ہوں۔ خواہ حمل کے دوران یا اس کے بعد۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ جب چھاتی (پستان) اتنے زیادہ درد آمیز ہوں کہ ہر ماہواری کی مدت میں پھوڑا نکلنے جیسا احساس ہو۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc-P.(30)

## 80 چھالے والا منہ۔ (دیکھئے منہ میں چھالے)

## 81 چھپاکی۔ (نیٹل ریش)

☆ تیز تیکھی الرجی کی حالت میں تیز بخار انتہائی گھبراہٹ، پریشانی اور بے ہوشی ہونے پر
ایکونائیٹم نیپلس
Acon.(1)

☆ جب مچھلی کھانے کی وجہ سے اور مرطوب موسم کی وجہ سے ہو ساتھ ہی جلن اور چبھن ہو اور بستر میں آرام کرتے وقت علامات بگڑ جائیں، مسلسل حرکت سے بہتر ہو۔
رس ٹاکس کانڈین ڈران
Rhus-T.(35)

☆ اگر خاص طور پر یہ جوڑوں کو متاثر کرتی ہے اور مرطوب موسم سے پیدا ہوتی ہے اور اچانک غائب ہوجائے اور اس کے بعد سانس لینے میں دقت ہو اور چھپاکی کی علامات ہوں۔
برایونیا ایلبا
Bry.(11)

☆ جب بخار سا محسوس ہو۔
فیرم فاسفوریکم
Ferr-P.(20)

☆ اگر سر متاثر ہو اور کمزوری کے ساتھ گلے میں زخم۔
بیلا ڈونا
Bell.(9)

☆ اگر دچہرہ سوجے ہوئے ہوں اور چبھن، جلن اور خارش کے ساتھ ہوں ٹھنڈی چیز بھی لگانے سے آرام ہو۔
ایپس میلے فیکا
Apis.(6)

☆ اگر خارش سوجن اور انتہائی جلن کے ساتھ ہو۔ عام طور پر حدت اور گرمی سے آرام ملے۔
آرسینکم ایلبم
Ars.(8)

☆ اگر بدہضمی کی وجہ سے یا پیٹ کی خرابی اور تکلیف وہ ماہواری اور ثقیل مرغن غذا کھانے سے، پیسٹری وغیرہ کی وجہ سے ہو۔
پلسے ٹیلا
Puls.(34)

☆ پرانی حالت میں سوجن، کھجلی اور سرخی کے ساتھ جو نہانے پر بڑھ جائے۔
سلفر
Sulph.(39)

## 82 چھوٹی چیچک

☆ علامات کے شروع میں انتہائی جسمانی اور دماغی گھبراہٹ ہو۔
رس ٹاکس کانڈین ڈران
Rhus-T.(35)

☆ بخار اور خون جمنے کے لئے۔
فیرم فاسفوریکم

-FerrP.(20)

☆ اگر دماغ متاثر ہو اور جب دماغ میں انتہائی گرمی یا تکلیف ہو' چہرا سرخ ہو' گلے میں زخم اور بخار ہو۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ اگر انتہائی خارش ہو۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ جب بچہ خاموش' آنکھوں میں آنسو بھرا ہوا اور پیاس سے عاری ہو اور آبلے پوری طرح نہ ابھریں اور پیٹ کی خرابی کی علامات ہوں۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ بخار میں گھبراہٹ' خوف' پیاس' سوکھا بخار جلدی سخت اور پوری نبض سونے کی علامات کے ساتھ — ایکونا ئیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ انتہائی خارش جلن اور آبلوں کی گرمی کی حالت میں۔ — اپس میلے فیکا Apis.(6)

☆ جب کھانسی اور سردی کے ساتھ آبلے ہلکی رفتار سے بنیں۔ — اینٹی موینم ٹارٹے ریکم Ant.(5)

☆ جب بخار ہلکی رفتار سے کم ہو اور مریض کمزور اور نیند سے بھرا ہوا ہو اور اس کا سر چکرائے۔ — جیلسی میئم Gels.(21)

☆ شفایابی کے لئے اور دوبارہ حملے کو روکنے کے لئے۔ — کیل کیریا فاسفوریکا Calc-P.(12)

83 چھینکنا۔ (دیکھئے سردی اور زکام)

84 چیچک

☆ بڑھے ہوئے مراحل میں جب تیز بخار نبض پوری خشک کھانسی' قبض' گھبراہٹ' بے خوابی' آنکھوں میں جلن' تیز پیاس اور ناقابل برداشت تکلیف میں تڑپ ہو۔ — ایکونا ئیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ کمزوری' زخم والے گلے' سر میں تیز درد' اور روشنی کے تئیں شدید ناقابل برداشت حالت۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ پوری طرح سے نہ ابھرنے والے آبلے یا دبے ہوئے آبلوں کے لئے' سینے میں ٹانکے والے درد کے لئے — برایونیا ایلبا Bry.(11)

سانس لینے میں دقت اور خشک کاٹنے والی کھانسی کے لئے
حرکت اور انتہائی دھکے سے علامات بگڑ جاتی ہیں۔

فیرم فاسفوریکم
Ferr-P.(20)
☆ جب جلد گرم' حدت آمیز اور جلتی ہوئی ہو اور
گلے میں درد اور سوجا ہوا ہو' حالانکہ نہایت کم
ٹھنڈا جھونکا یا ٹھنڈی ہوا ناقابل برداشت ہو۔

جیلی میئم
Gels.(21)
☆ تیز بخار' دبے ہوئے آبلے۔ پیاس۔ سردرد' قبض
کمزوری' خشک زبان دبلا پتلا اور اینٹھن کی حالت میں۔

یوفریسیا آفسی نیس
Euphr.(9)
☆ جب نزلے کی علامات خاص طور پر ناک اور آنکھ
تک محدود ہوں' آنکھوں میں بہت درد ہو ساتھ ہی ہلکا
بخار روشنی سے خوف یعنی الرجی ہو۔

اینٹی موشیم ٹارٹیریکم
Ant-T.(5)
☆ جب مرض پیچیدہ ہو ساتھ میں گھنا برانکائٹس ہو۔

پلے ٹیلا
Puls.(34)
☆ ایسی کھانسی میں جو شام کو زیادہ بڑھ جائے ساتھ
ہی ناک اور گلے سے زرد نزلہ اور سیلان ہو' کبھی کبھی
دست' آنت اور پیٹ کی خرابی۔ گھبراہٹ اور چڑچڑاپن۔
پیاس کی کمی ہو۔

ہپر سلفر
Hep.(23)
☆ بعد کے مرحلے میں جب سخت اور گھٹن بھرا کف ہو
جو سرد اور ٹھنڈی ہوا کے جھونکوں کے ساتھ بڑھ جائے۔

سلفر
Sulph.(39)
☆ جب آبلوں نے اپنی عام مدت پوری کرلی ہو۔

کیل کیریا فاسفوریکا
Cal-P.(12)
☆ جب جلد کی علامات صاف ہوگئی ہوں اور بخار
ختم ہوگیا ہو تو قوت حیات کے ساتھ تال میل
بٹھانے کے لئے۔

## 85 چیرنے کا احساس

لیڈم پولسٹرے
Led.(27)
☆ کسی گہرے' محدود زخم کے لئے ساتھ میں
وبائیت سرخی اور مواد بننے کے لئے۔

ہپر سلفر
☆ جب گلے کے پچھلے حصے میں چیرنے کا

احساس ہو۔ Hep.(23)

## 86 حادثہ

☆ اگر کسی حادثے کے ٹھیک بعد ہو۔ خاص طور پر جب زیادہ ڈر لگ رہا ہو۔ ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ حالیہ یا کئی سال پرانے جسمانی یا دماغی حادثے کے لئے۔ آرنیکا مونٹانا Arn.(7)

## 87 حرکت سے نفرت

☆ کسی گاڑی، کشتی، کار اور ریل کے سفر کے دوران متلی، قے اور سر چکرانا۔ بہت زیادہ تھوک آنے۔ اور بے ہوش ہونے کی فطرت کے لئے۔ جو کھانے کی مہک سے بڑھ جائے اور لیٹنے سے آرام ہو۔ کاکولیس انڈی کس Cocc.(16)

☆ اگر قبض، بد ہضمی اور چڑنے والے سر درد سے متلی ہو۔ لیکن بیماری جیسی کیفیت ہو۔ نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ ہلکی رفتار سے خوف کے وقت۔ ہوا سے نفرت کی حالت میں۔ بوریکس Bor.(10)

☆ اگر متلی، گھبراہٹ خاص طور پر بیماری جیسا، لیٹنے پر آرام ہو۔ رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T.(35)

☆ ایک دورے کے بعد کمزوری اور طاقت کی کمی کے لئے۔ آرسینکم ایلبم Ars.(8)

نوٹ: بحری جہاز پر سیر پر جانے سے قبل نکس وومیکا لینی چاہئے۔

## 88 حمل کی خرابیاں

☆ ٹھنڈے دست کی وجہ سے ہونے والے ریاح کے درد کی حالت میں سبز اور پتلے پاخانے کے ساتھ۔ کیمومیلا Cham.(15)

☆ اگر درد انتہائی تیز ہو۔ اور دوہرا جھکنے اور سخت دباؤ سے آرام ملے۔ کولوسائنتھس Colo.(17)

☆ اگر درد مروڑ والا ہو اور انتہائی قبض ہو۔ نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ جب پیٹ میں اینٹھن ہو اور اٹھنے یا بیٹھنے پر درد بڑھے اور شام کو یا رات کو شکایت ہو۔ — پلے ٹیلا Puls.(34)

☆ اگر پھسلنے، گرنے اور دھکے کی وجہ سے شکایت ہو۔ — آرنیکا مونٹانا Arn.(7)

☆ اگر کمزوری اور دبلا پن ہو یا کچھ کھانے یا پینے کے بعد بہت زیادہ قے ہو۔ — آرسینکم ایلبم Ars.(8)

ساتھ ہی دیکھئے۔ صبح کا بخار

## 89 خارش

☆ جلد کے سوکھے پن، جلن اور سرخی ہونے کے ساتھ تیز خارش کے لئے۔ شام کو نہانے کے بعد اور بستر کی گرمی میں بڑھ جانے والی کھجلی پر اچھا لگے اور نتیجے میں درد اور جلن ہونے لگے۔ — سلفر Sulph.(39)

☆ بخار کی حدت، جلد کی سرخی، پیاس لگے اور رات کو علامات بگڑ جائیں۔ — ایکونا ئیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ سوجن اور گدگدی کے ساتھ خارش اور سرخی کے لئے جو آرام کرتے وقت بڑھ جائے۔ — رس ٹاکس کاڈین ڈران Rhus-T.(35)

☆ جب جلن اور پانی کی چھوٹی بوندوں کو چھینکنے والے پھوڑوں کے ساتھ عام گرمی سے بہتر ہو۔ — آرسینکم ایلبم Ars.(8)

☆ جب کھجلی میں ٹھنڈے پانی سے نہانے اور ٹھنڈی چیز لگنے سے آرام پہنچے۔ — لیڈم پولسٹرے Led.(27)

☆ جب پیاس کی کمی کے ساتھ رات میں بستر کی گرمی سے کھجلی اور بڑھ جاتی ہے۔ — پلے ٹیلا Puls.(34)

☆ بار بار ہونے والے پھوڑوں کی حالت میں جن سے سیلان ہوتے ہیں اور جو پرانی صورت میں تکلیف دہ اور پریشان کرنے والے ہوتے ہیں۔ — مرکیورس سولیو بیلس Mer-C.(3)

## 90 خارش زدہ جلدی امراض

☆ پھنسیوں سے بھرپور مواد آمیز پھوڑوں کے لئے — آرسینکم ایلبم

خاص طور پر گھٹنوں کے جوڑوں میں۔ جلن اور خارش کے ساتھ جس میں بیرونی گرمی دینے پر آرام ہوتا ہے۔ Ars.(8)

☆ جب پھوڑا خشک اور واضح ہو' کم و بیش سارے جسم میں ہو۔ خارش کے ساتھ ہو' اگلے اعضا میں خاص طور پر کھلے اعضا میں سب سے زیادہ خرابی ہو' ساتھ میں اگلنے اور ہوا نکالنے کا عمل ہو۔ کاربوویجی ٹیبلس Carb-V.(14)

☆ موٹی پھنسیوں سے بھرپور اور پپڑی دار خارش کی حالت میں۔ ہپر سلفر Hep.(23)

☆ موٹی خارش کی حالت میں خصوصاً کہنیوں کے موڑوں میں۔ ساتھ ہی پورے جسم میں خارش' رات کے وقت بستر میں سب سے زیادہ خراب حالت جو بے خوابی کی وجہ بنے۔ مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ سکون' پہنچانے والی گدگدی کے لئے جوڑوں کے موڑوں میں خارش انگلیوں کے درمیان۔ بستر میں گرمی پاتے ہی کھجلانے کے بعد جلن اور درد کے ساتھ جلد روکھی اور پرت دار ہوجائے۔ چھوٹے پھپھولوں اور پھنسیوں کے ساتھ۔ سلفر Sulph.(39)

## 91 خشک کھانسی۔ (دیکھئے ہوپنگ کف)

## 92 خشک ہونٹ

☆ جب انتہائی پیاس اور قبض کے ساتھ ہوں۔ برایونیا ایلبا Bry.(11)

## 93 خوف (ڈر)

☆ اچانک ڈرنے کی حالت میں' خاص طور پر موت کا ڈر اور تھکاوٹ کی وجہ سے' مایوسی' بے چینی' گھبراہٹ اور غیر مطمئن' بھیڑ سے خوف اور سڑک پار کرنے سے خوف۔ ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ اچانک بے قابو خوف کی حالت میں' خصوصاً جب اکیلے ہوں' متلی' گھبراہٹ' ناقابل برداشت پریشانی اور انتہائی کمزوری کے ساتھ یہ خوف کہ اس کا علاج لاعلاج ہے۔ آرسینکم ایلبم Ars.(8)

☆ جب مریض کو خوف کی وجہ سے لقوہ ہو جائے۔ گھٹنوں میں کپکپی ہو۔ پورے جسم میں تھرتھری ہو۔ تھرتھری کو کنٹرول کرنے کے لئے کسی کو زور سے پکڑ لینے کی خواہش ہو خاص طور پر کسی کڑے امتحان سے قبل امتحان کا خوف — جیلسی میم Gels.(21)

☆ انتہائی پریشانی کے ساتھ ہلکی ہلکی حرکت سے خوف جب بچے کو پلنگ یا پالنے میں لٹاتے وقت وہ روتا ہے اور اٹھانے والے سے چپکتا ہے۔ — بوریکس Bors.(10)

## 94 خون کا اونچا دباؤ (دیکھئے اعصابی درد)

## 95 خون کا کم دباؤ

☆ جب خون رگوں میں ٹھہرا ہوا محسوس ہو اور مریض ست، موٹا، کاہل، کمزور ہو اور تازہ ہوا کی خواہش رکھتا ہو۔ — کاربو ویجی ٹیبلس Carb-V.(14)

☆ عام طور پر گرنے، چکر آنے، سستی، نیند آنے اور کانپنے کی کیفیت ہو۔ سر کے پچھلے حصے سے پورے سر تک پھیلنے والے چکر آئیں۔ — جیلسی میم Gels.(21)

## 96 خون کی خرابی

☆ کسی بھی وجہ سے ہونے والی خون کی خرابی یا زہرباد۔ — لیکیس Cach.(26)

## 97 خونی بواسیر (دیکھئے پت)

## 98 خونی تھوک یا قے۔

☆ جب سرخ چہرے کے ساتھ ہو۔ بڑھی ہوئی دھڑکن بے چینی۔ کپکپی، تیز نبض، شدید گھبراہٹ اور موت کا خوف۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب گرنے، چوٹ لگنے یا تیز تھکان سے ہو۔ — آرنیکامونٹانا اور ایکونائیٹم نیپلس Arn.(7) and Acon.(1)

☆ جب چہرے کے پیلے پن کے ساتھ ہو اور مسلسل — اسی کاک

قے آنے کی فطرت ہو اور جب چھوٹی کھانسی اور بلغم میں خون آئے۔ — Ipec.(25)

☆ سانس لینے میں دقت۔ دل کی دھڑکن بہت تیز جلن آمیز حدت اور پیاس' نبض چھوٹی اور تیز۔ — آرسینکم البم Ars.(8)

99 داد

☆ جب کھوپڑی میں چڑچڑاہٹ ہو ساتھ ہی مہلک خارش ہو اور بالوں کی جڑوں میں چھوٹی پھنسیاں ہوں۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T.(35)

☆ جب پھنسیاں سوکھ جائیں اور جلد سے پرت جھڑے۔ — سلفر Sulph.(39)

100 داد (جلدی مرض اور وائرس کی وبائیت کی وجہ سے پھنسیوں کے مجموعے کی توسیع سے پہچانا جانے والا جلد سے متعلق ایک مرض)

☆ حالیہ رونما ہونے والی تکلیف میں ساتھ ہی پھپھولوں میں سرخی۔ انتہائی جلن اور خارش ہونے پر' جو گرمی اور حرکت سے تیز ہو اور بستر میں بگڑ جائے۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T.(35)

☆ جب جلن آمیز درد' گھبراہٹ' بے چینی' پریشانی اور چڑچڑاپن ہو۔ آدھی رات کے بعد تکلیف بڑھ جائے اور بیرونی گرمی سے بہتر ہو۔ — آرسینکم البم Ars.(8)

☆ اگر سرخی اور چمک کے ساتھ ڈنک لگنے جیسا درد ہو جلن اور سوجن ہو پیاس کی کمی اور گھبراہٹ ہو۔ — اےپس میلے فیکا Apis.(6)

101 دانت آنا۔ (دیکھئے دانت نکلنا)

102 دانت درد

☆ ذہنی طور پر کمزور اور خوف زدہ افراد میں دانت درد کے لئے' اگر تیز بخار محسوس ہو اور مریض کو زخم جیسا محسوس ہو یا درد ایک طرف ہو لیکن انہیں ظاہر کرنا مشکل ہو اور ٹھنڈی ہوا سے بڑھ جاتا ہو اور ٹھنڈے — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

پانی سے آرام ملے۔

☆ دانت بھرنے اور دانت نکلوانے کے بعد درد ہونے پر۔ — آرنیکا مونٹانا Ars.(7)

☆ تیز، ناقابل برداشت درد ہونے پر جو مریض کو کم و بیش مایوسی کی حالت میں پہنچا دے ساتھ ہی گال میں گرمی اور سوجن ہو اور اکثر سر کے ایک حصے کو متاثر کرتا ہو۔ ساتھ ہی چڑچڑاپن ہو۔ اور جب رات میں گرم کمرے میں یا ٹھنڈی ہوا میں کچھ گرم اشیاء لینے پر اور کافی پینے پر درد بڑھ جائے۔ — کیمو میلا Cham.(15)

☆ نس میں ریاحی درد کی حالت میں گرمی اور گرم مشروبات سے آرام ملے۔ — میگنیشیا فاسفوریکا Mag-P.(29)

☆ جب سوکھے منہ، انتہائی گرمی اور سر میں خون کے یکجا ہونے کے ساتھ مسوڑھوں میں پھڑکن اور ٹیس آمیز درد ہو۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ جب دانت میں درد ہو اور طویل عرصے تک کسی چیز کو محسوس کریں اور لمس کے تئیں حساس ہو اور ٹھنڈی ہوا میں تکلیف بڑھ جائے۔ — پلان ٹیگو میجر Plant.(33)

☆ جب دانت گرنے کی حالت میں ہو، ساتھ ہی چیرنے والا مہلک درد، گالوں، مسوڑھوں اور غدود میں سوجن انتہائی رال آئے۔ سر کے پورے حصے میں درد اور کانوں اور سر تک پھیلنے والے درد اور رات کے وقت اور گرم اور ٹھنڈے دونوں مشروبات سے بڑھنے والا درد اور گالوں کو رگڑنے پر بہتر ہونے والے درد کے ہونے پر۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc-P.(30)

☆ پھڑکن اور کھنچنے والے اور مقام تبدیل کرنے والے درد کی حالت میں جو گرے ہوئے دانت سے آنکھوں تک پھیلے گرم اشیاء، گرم کمرے میں شام کو اور بستر میں بڑھ جائے اور ٹھنڈی ہوا اور پانی سے بہتر ہو۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

| | |
|---|---|
| ☆ ریاح سے متعلقہ دانت درد کے لئے۔ جو گرمی سے بڑھ جائے اور ٹھنڈی اشیاء کے استعمال سے بہتر ہو۔ | برایونیا ایلبا Bry.(11) |
| ☆ بد ہضمی اور اجابت کی بے قاعدگی کے ساتھ اشتعال آمیز اشیاء اور کافی سے ہونے والے درد کے لئے جب درد رات میں صبح جاگنے پر' اور دماغی کاموں میں معروف رہنے پر بڑھ جائے۔ | نکس وومیکا Nux-V.(31) |
| ☆ بے چینی کے ساتھ جلن بھرے دانت درد کے لئے۔ دانت نکلوانے کے بعد سیلان خون کی حالت میں۔ | فیرم فاسفوریکم Ferr-P.(20) |
| ☆ دانت نکلنے کے دوران دانت درد اور دیگر ہاضمے کے بگڑ جانے پر۔ | کیل کیریا فاسفوریکا Calc-P.(12) |

نوٹ: درد سے فوراً آرام حاصل کرنے کے لئے متاثرہ دانت پر روئی کے ٹکڑے میں پلین ٹیگو میجر Plantago Major لگا کر رکھئے۔

## 103 دانت کا علاج

| | |
|---|---|
| ☆ کسی دانت کے ڈاکٹر کے پاس جانے سے پہلے اور بعد میں اور اس کے ذریعہ دانتوں کا معائنہ کئے جانے پر اور دانت نکلوانے سے قبل | آرنیکا مونٹانا Arn.(7) |

## 104 دانت نکلنا

| | |
|---|---|
| ☆ بخار' مسوڑھوں میں سرخی' درد' سوجن اور گھبراہٹ اور شدید پیاس کے ساتھ انتہائی دست۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ دانت نکلنے کے دوران سر میں خون کا یکجا ہونا' چہرے اور آنکھوں میں سرخی اور چڑچڑے پن کے ساتھ اینٹھن ہونے کی حالت میں۔ | بیلا ڈونا Bell.(9) |
| ☆ جب بچہ چڑچڑا' ضدی اور برے رویے کا حامل ہو جو چھونے اور دیکھنے پر چیختا اور غصے سے روتا ہو اور جب خشک کھانسی' چھوٹی سانس آئے اور ایک گال گلابی اور دوسرا زرد ہو۔ پتلا۔ اور جھاگ دار پاخانہ اور بچے میں چڑچڑاپن ہو۔ | کیمو میلا Cham.(15) |

☆ جب بچے کے دانت سیاہ ہوں اور وہ اجابت کے لئے مسلسل اور درد محسوس کرتا ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ جب دانت آہستہ آہستہ نکلیں اور تیزی سے گریں اور کھوپڑی کی ہڈیوں کے جوڑوں کے سرے چوڑے اور کھلے ہوئے ہوں۔ — کیل کیریا فاسفوریکا Call-P.(12)

☆ سر میں درد' بے خوابی' رونا اور اچھلنا' سستی اور چکر آنے کی حالت میں۔ — جیلی میم Gels.(21)

☆ جب پیٹ درد اور پیٹ پر دباؤ ڈالنے پر بچوں کو بہتر محسوس ہو۔ — کولوسا یستھس Colo.(7)

## 105 درد

☆ خشک ٹھنڈی ہوا میں آنے پر اچانک تیز درد شروع ہوجانے کی حالت میں انتہائی گھبراہٹ۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ کیڑے کے ڈنک' اور گٹھیا یا ریاح کی وجہ سے جلن آمیز' کاٹنے' چیرنے والا درد' جب کمر میں کڑاپن تھکان اور درد محسوس ہو۔ اگر گرمی سے علامات اور بگڑ جائیں۔ — اپس میلے فیکا Apis.(6)

☆ پریشان کن درد' پورے جسم میں درد' زیادہ تر محنت کرنے اور چوٹ لگنے کی وجہ سے جب بستر سخت محسوس ہو۔ — آرنیکا مونٹانا Arnc.(7)

☆ گردن' ریڑھ کی ہڈی اور کولھے میں شدید کاٹنے والے اور چیرنے والے درد کے لئے۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ گردن کے پچھلے حصے' کمر اور ہاتھ پیر میں درد ہونے پر خاص طور پر خشک ٹھنڈی ہوا میں آنے پر عام طور پروا ہوا سے تکلیف بڑھے۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ بدہضمی کی وجہ سے چھاتی میں مروڑ آمیز درد۔ — کاربوویجی ٹیبلس اور میگنیشیا فاسفوریکا Carb.(14) and Mag-P.(29)

☆ ناقابل برداشت درد کے لئے جو مریض کو رات میں ٹہلنے کے لئے مجبور کرے لیکن کسی چیز کو پکڑنے پر بازو سوجائیں۔ — کیمو میلا Cham.(15)

☆ جب درد تیزی کے ساتھ ایک مقام سے دوسرے مقام پر جائے اور اوپر کی طرف پھیلے اور سردی سے آرام ملے۔ — لیڈم پولسٹرے Led.(27)

☆ درد خاص طور پر کمر کے نچلے حصے میں ہونے والے درد کے لئے جو کھانا کھانے کے دو گھنٹے بعد شروع ہو اور انتہائی محنت یا انتہائی مطالعے سے ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ جب پٹھوں کے انتہائی کھنچنے کی وجہ سے درد شروع ہو اور سردی اور نمی کی وجہ سے ہو سرد مرطوب موسم میں آرام کرتے وقت اور رات میں اور بڑھ جائے۔ — رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T.(35)

☆ تکلیف وہ درد کے لئے جس میں دہرے ہو کر جھکنے کے ساتھ اور تیز دباؤ سے آرام ہوتا ہے اور کھانے اور پینے پر بڑھ جاتا ہے۔ — کولوسا ینتھس اور میگنیشیا فاسفوریکا Colo.(17) and Mag-p.(29)

☆ ماہواری کے دوران اور پہلے درد کے لئے جس میں چکر آئیں۔ — میگنیشیا فاسفوریکا Mag-P.(29)

☆ جب پیشاب کرتے وقت درد بڑھ جائے۔ — کینتھرس Canth.(13)

☆ آسانی سے مشتعل اور دبلے ہونے والے بچوں کے لئے ساتھ ہی کولہے' پنڈلیوں اور جوڑوں میں غیر فطری طور پر درد ہونے پر۔ کمزور پیروں کے لئے۔ — کیل کیریا فاسفوریکا Calc-P.(12)

106 درد والے جوڑ (دیکھئے جوڑوں میں درد)

107 دست

☆ جب ٹھنڈی خشک ہوا کے براہ راست رابطے — ایکو نائیٹم نیپلس

میں آجائے۔ ڈر کے نتیجے میں۔ Acon.(1)

☆ کم سے کم کھانا اور مشروبات لینے کے بعد پیٹ کے ساتھ اچانک اور زیادہ پانی جیسا پاخانہ مقعد پر زور اور پیٹ میں گیس کی گڑگڑاہٹ۔ ایلو سوکوٹرینا Aloes.(4)

☆ ٹھوکر اور چوٹ کی پریشانی کے باعث دست لگنے پر۔ آرنیکا مونٹانا Arn.(7)

☆ پھل اور سبزیاں، الکحل زدہ مشروبات پینے سے، گرمی میں آئس کریم اور زیادہ ٹھنڈے مشروبات اور زہریلا کھانا کھانے کے نتیجے میں شدید پیٹ درد اور تیزی کے ساتھ کمزوری کے احساس کے ساتھ دست کی شدید حاجت آرسینکم ایلبم Ars.(8)

☆ اگر موسم گرما کی گرمی، کھٹے پھل کھانے اور انتہائی گرم ہونے پر ٹھنڈا پانی پینے کے نتیجے کے ساتھ، مریض کو بستر چھوڑنے کے لئے مجبور کرنے والا، صبح کا دست اس کے جھلسے ہوئے ہونٹ۔ برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ بچوں کے دانت نکلتے وقت ہونے والے دست۔ گھبراہٹ، چڑچڑاپن، اور شدید پیٹ درد کی صورت میں سڑے ہوئے انڈوں جیسا بدبو دار، بے ہضم کھانا، آنوں خون آلود، سبز رنگ کے پاخانے کے لئے۔ کیمو میلا Cham.(15)

☆ شدید پیٹ درد کے ساتھ ہونے والے، بھورے پانی جیسے اور فیکل دست کی حالت میں جو تیز دباؤ اور دہرا جھکنے میں کچھ نکلتے ہیں۔ کولو سائینتھس Colo.(17)

☆ جب درد سے عاری پاخانہ اور کمزوری اور نقاہت کے ساتھ ہو۔ فاسفورس Phos.(32)

☆ اگر موسم گرما یا موسم سرما میں بہت بدبودار جھاگ دار سبز اور زرد پاخانہ ساتھ ہو۔ اپی کاک Ipec.(25)

☆ اگر پاخانہ سبز رنگ کا ہو اور آنوں آلود ہو مرکیورس سولیو بیلس

اور زور لگانا تکلیف دہ ہو۔ Merc.(30)

☆ جب پاخانہ کی اجابت میں تبدیلی ہو اور سخت مادی دار چربی آلود کھانا' پیسٹری وغیرہ کھانے کے بعد ہو۔ شام کو سب سے خراب حالت ہو۔

پلے ٹیلا Puls.(34)

☆ بوڑھوں میں انتہائی کمزوری کے ساتھ۔ مسلسل ناگوار مردہ لاش پاخانے جیسی بدبو کے ساتھ تکلیف دہ دست کے لئے۔

کاربوویجی ٹیبلس Carb-V.(14)

☆ مریض کو بستر چھوڑنے کے لئے مجبور کرنے والے' صبح کے دست کے لئے جس میں ایسا محسوس ہو جیسے اپنے اعضاء کو برقرار رکھنے کے لئے پاخانہ اترا ہو۔

سلفر Sulph.(39)

☆ اگر بسیار خوری کی وجہ سے بار بار پاخانے کی حاجت کی ضرورت محسوس ہو اور حاجت سے قبل پیٹ میں درد۔

نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ اگر برف کے ٹھنڈے پانی کی شدید پیاس اور کھڑکیاں مکمل طور پر کھلی رکھنے کی خواہش کے ساتھ الٹیاں' انتہائی کمزوری پیٹ میں تیز کٹاؤ والے درد' ماتھے پر' انتہائی ٹھنڈے پسینے کی کیفیت۔

ویرے ٹرم ایلبم Verat.(40)

☆ خوف اور دیگر جذباتی اثرات۔ اشتعال انگیز خبر' اور کسی طرح کے غیر معمولی امتحان کا پہلے سے علم یا کسی بات کے ڈر سے ہونے والے پیٹ دست کے لئے۔

جیلی سیم Gels.(21)

☆ جب پیٹ اور پیروں کی پنڈلیوں میں ٹھنڈا پن' کمزوری اور مروڑ کے ساتھ ہو۔

کیوپرم میٹا لیکم Cupr.(18)

☆ غیر ہضم کھانے کی حالت میں اور عام صحت کے ساتھ تال میل کے لئے۔

فیرم فاسفوریکم اور کیل کیریا فاسفوریکا

Ferr-P.(20) and
Cal-p.(12)

## 108 دل کا دورہ

☆ دل کے آس پاس تیز درد کے ساتھ شدید درد کے لئے حرکت سے بڑھنے والا۔ ساتھ ہی انتہائی گھبراہٹ اور موت کا خوف طاری ہونے پر۔

ایکونا ئیٹم نیپلس اور آرنیکا مونٹانا
Acon.(1) and
Arn.(17)

☆ بڑھاپے میں دل کے مرض لاحق ہونے کی حالت میں جب ٹخنے نیلے اور سوج جاتے ہیں اور دل میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے۔

لیکیس
Lach.(26)

☆ جب دورے میں دل کی دھڑکن بڑھنے کے ساتھ چھاتی اور پیٹھ میں درد ہو اور حرکت کرنے سے تکلیف بڑھ جائے۔

سپگیلیا
Spig.(37)

☆ دبلے، ٹھنڈے، انتہائی پریشان اور ڈرپوک افراد میں جو اپنے مستقبل کے تئیں بے اعتماد ہوجاتے ہیں۔ اور عام طور پر اپنے حقیقی خوف اور جذبات کو دوسروں کے ساتھ بانٹنے اور ان کے اعتبار کے نااہل ہوتے ہیں۔

آرسینکم البم
Ars.(8)

☆ اعلیٰ، انتہائی کنٹرول زدہ، اولوالعزم افراد کی حالت میں، بیٹھے رہنے کی عادت کے حامل خود میں کنٹرول رکھنے والوں کے لئے۔

نکس وومیکا
Nux-V.(31)

## 109 دل کی دھڑکن بڑھنا۔

☆ جب خوف اور خوشی کی وجہ ہو۔ ساتھ ہی پریشانی ٹھنڈاپن نچلے اعضاء میں سستی اور ایسا محسوس ہو گویا دل کی دھڑکن بند ہو گئی ہو۔ چھوٹے تیز سانس، گرم اور سرخ چہرہ بے ہوشی۔

ایکونا ئیٹم نیپلس
Acon.(1)

☆ گردن اور سر تک پھیلنے والا درد، کپکپی، دھڑکن

بیلا ڈونا

| | |
|---|---|
| کے لئے خون کے انجماد والا چہرہ۔ | Bell.(11) |
| ☆ کمزور دھڑکن کی حالت میں، ساتھ ہی یہ محسوس ہو گویا پٹھے حسب خواہش کام نہیں کرتے ہیں۔ | جیلی سیمم Gels.(24) |
| ☆ دل میں دھڑکن کے ساتھ بڑھی ہوئی دھڑکن کے لئے خاص طور پر جب دھڑکن اچانک پیدا ہو۔ دیکھنے اور سننے کے قابل اور ہلکی حرکت اور آگے جھکنے سے بڑھ جائے۔ | سپگیلیا Spig.(37) |
| ☆ جب غصہ، اشتعال اور محبت کی شدید خواہش ہو اور درد ناقابل برداشت ہو۔ | کیمو میلا Cham.(15) |
| ☆ بے ہوشی کی علامات کے لئے اور تاخیر سے ہونے والی ماہواری میں مبتلا خواتین میں اور دماغی کمزوری میں جب دھڑکن اچانک بڑھ جائے اور شام کو ہوتی ہو۔ | پلے ٹیلا Puls.(34) |
| ☆ اگر یہ صحت مند افراد میں ہوتا ہے اور صبح کے وقت ہو۔ قبض، بدہضمی اور چڑچڑے پن سے متعلق ہو۔ | نکس وومیکا Nux-V.(31) |

110 دمہ

| | |
|---|---|
| ☆ گھٹن آمیز دورے اور چھوٹی تیز سانس آنے پر جو لیٹنے پر بڑھ جائے۔ انتہائی دکھ چہرے کا زرد پڑنا، چھاتی میں جلن اور حدت کے ساتھ ہی انتہائی کمزوری، ٹھنڈے پسینے اور چڑچڑاپن ہونے پر۔ | آرسینکم ایلبم Ars.(8) |
| ☆ جب سینے میں درد اور تکلیف کے ساتھ اور پسلیوں کے نیچے درد کے ساتھ مسلسل کھانسی ہو۔ | برایونیا ایلبا Bry.(11) |
| ☆ جب گھبراہٹ کے ساتھ چھاتی میں بہت زیادہ کساؤ ہو اور بلغم یکجا ہوجانے کی وجہ سے سینے میں کھڑکھڑاہٹ ہو۔ اور رات میں گھٹن ٹھنڈے پسینے، گھبراہٹ اور متلی کے دورے ہوں۔ | اپی کاک Ipec.(25) |
| ☆ جب کھانا کھانے کے بعد تکلیف بڑھ جائے اور | نکس وومیکا |

مشکل سے بلغم کے سیلان کے ساتھ اور چھاتی کے نچلے حصے میں دباؤ کے ساتھ چھوٹی کھانسی ہو اور کپڑے کسے ہوئے محسوس ہوں۔ — Nux-V.(31)

☆ جن لوگوں کے جسم میں زیادہ خون ہو۔ پریشانی اور دقت سے سانس لینے کے ساتھ مشتعل ہونے کی وجہ ماحولیات ہو۔ مثلاً کہرا، سردی، خشک ہوا اور سردی۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ شور، سیٹی آمیز سانس۔ دباؤ کھانسی آنے پر اگر مریض کو گھبراہٹ ہو اور زیادہ تسلی اور دیکھ بھال کی ضرورت ہو۔ — فاسفورس Phos.(32)

☆ دائمی امراض میں بار بار کھانسی آنے پر، گندہ گاڑھا بلغم اور موزوں ادویات کے تئیں غیر تسلی بخش رد عمل ہونے پر۔ — سلفر Sulph.(35)

111 دل میں درد (دیکھئے انجائنا پیکٹورلیس)

112 دودھ کی پرت جمنا۔ (بچوں کی کھوپڑی میں سخت پرت جمنا)

☆ اگر اس میں انتہائی چڑچڑاپن ہو اور زخم سے آسانی سے خون بہنے لگے۔ — مرکیورس سولیوبیلس Merc-P.(30)

☆ علاج مشکل سے ہونے کی حالت میں — سلفر Sulph.(39)

## 113 دماغی کمزوری

☆ کمزور دماغ، سوچنے میں دقت، کمر میں درد ہونے کی حالت میں اور جب مریض اندھیرے میں چہرہ دیکھنے کا تصور کرے۔ — فاسفورس Phos.(32)

☆ اگر مریض چڑچڑا ہو، چھوٹی چھوٹی باتوں میں توازن کھو دیتا ہو، اور سب کچھ غلط ہوتا رہے ساتھ میں نیند کی کمی، ڈراؤنے خواب ہر ایک بات پر غصہ ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V.(31)

☆ کمزوری' درد اینٹھن اور کمزور مروڑ کی حالت میں۔ — میگنیشیا فاسفوریکا Mag-P.(29)

☆ خون کی کوالٹی کو بڑھانے کے لئے اور زیادہ خوراک کو بڑھانے کے لئے۔ — کیل کیریا فاسفوریکا Cacl-P.(12)

## 114 دورے۔ اینٹھن اور مروڑ

☆ خوف کی وجہ سے دورے پڑیں۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1)

☆ جب الٹی یا پیٹ کی صفائی کے بعد اونگھ پیدا ہو۔ آنکھ کی پتلی بڑی اور نیم وا ہو۔ انگوٹھے اور دانت جکڑے ہوئے ہوں۔ — ایتھوجا سائنے پئم Aeth.(2)

☆ جب گرم پانی سے غسل کے بعد اور گردن کے پٹھوں میں کڑاپن اور اچانک تیز چیخ کے ساتھ کسی طرح کی گرمی سے دورے بڑھ جائیں۔ — اپیس .Apis(6)

☆ اچانک دورے شروع ہوجانے کی حالت میں جب دماغ میں بے چینی ہو اور اعصابی نظام میں گڑبڑ پیدا ہوجائے۔ ساتھ ہی جلد میں جلن' آنکھ کی پتلی بڑی اور آنکھیں گھورتی ہوئی ہوں گرم اور سرخ چہرہ اور دماغ میں جلن۔ اچانک جب دھڑکن بڑھ جائے۔ اور ہلکے سے دھکے سے بڑھ جائے۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ غصے اور دانت دکھنے کی وجہ سے سر کی ناگوار حرکت' انتہائی گھبراہٹ اور ہاتھ پیر میں دھکے لگنے کی حالت میں۔ انگوٹھے اور ہتھیلیاں جکڑی ہوئی ہوں آنکھ کی پلکوں میں اور چہرے کے پٹھوں میں اینٹھن والا کھنچاؤ۔ ایک گال میں زردی اور دوسرے میں سرخی اور کبھی پیٹ میں زیادہ تیزابیت ہو۔ — کیمو میلا Cham.(15)

☆ جب درد خصوصاً سورج کی گرمی میں واضح طور آنے کی وجہ سے ہو اور گرم ہو اور اس میں خون — گلونائین Glon.(22)

جمع ہو جائے۔ چہرہ غیر واضح ہو اور آنکھ کی پتلی چھوٹی ہو۔

☆ جب دماغی مرض ہو اور گلے میں مروڑ اور گھٹن ہو۔ — جیلسی میئم اور بیلاڈونا Gels.(21) and Bell.(9)

☆ جب بدہضمی کھانا کھانے کے بعد ہو اور پیٹ میں بہت زیادہ بھاری پن ہو۔ اور الٹی قے یا دست ہو۔ — اپی کاک Ipec.(25)

☆ دورے اور مروڑ کے بعد کی کمزوری دور کرنے کے لئے۔ — کاربوویجی ٹیبلس Carb-V.(14)

115 دھڑکن (دیکھئے دل کی دھڑکن بڑھنا)

116 دھوپ سے جھلسنا۔

☆ جب سرخی حدت اور پھڑکن کے ساتھ دھوپ سے جھلسی (سورج کے سامنے ہونے پر اینٹھن بے ہوشی اور تیز بخار ہو)۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ جب پورے دن سورج میں رہنے کے بعد کا رد عمل — کینتھرس Canth.(13)

117 دھوپ کا حملہ (لو)(دھوپ میں بہت زیادہ نکلنے سے تیز بخار' مروڑ' اور بے حسی)

☆ سرخ گرم اور چمکتے ہوئے چہرے میں ساتھ ہی تیز سردرد اور اچھلتی ہوئی پوری نبض' آنکھ کی پھیلی ہوئی پتلی۔ خون آلود آنکھیں' تیز پھڑکتی ہوئی گردن جو دھکے اور شور سے بڑھ جائے اور زیادہ تر اچانک اونگھ سے بے ہوشی اور مرگی جیسے اچانک گرنے کی کیفیت۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ شدید پھٹنے والی نسیں اور کانپنے والے سردرد کی حالت میں جو حرکت اور دھکے سے بڑھ جائے۔ — گلونائین Glon.(22)

| | |
|---|---|
| ☆ جب دانت ڈھیلے ہوں اور گرنے لگیں۔ مسوڑھوں میں تنگی ہو' نیلا پن پھنسی ہو اور ساتھ ہی بدبو آئے اور دھات جیسا ذائقہ ہو۔ | مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30) |
| ☆ مسوڑھوں سے بدبو اور درد آمیز سوجن کے ساتھ سیلان خون کی حالت میں۔ | نکس وومیکا Nux-V.(13) |
| ☆ جب کسی بھی وجہ سے مسوڑھوں سے گاڑھے سرخ خون کا سیلان ہو۔ | فاسفورس Phos.(32) |

نوٹ : کیلن ڈولا لوشن سے منہ دھوئیے (ایک کپ ابلے ہوئے ٹھنڈے پانی میں کیلن ڈولا مدر ٹنکچر کی دس بوندیں)

187 مسوڑھوں میں پھوڑے۔

| | |
|---|---|
| ☆ گرمی درد اور سوجن کی حالت میں ساتھ ہی بے چینی اور انتہائی گھبراہٹ ہونے پر۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ اگر شدید حدت۔ جلن' پھڑکن آمیز درد ہو۔ اور عضو آگ جیسا سرخ اور لمس کے تئیں حسیت۔ | بیلا ڈونا Bell.(9) |
| ☆ بہت زیادہ پھڑکن درد اور رال کے لئے۔ | مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30) |
| ☆ دانا بن جانے پر مواد نکلنے پر۔ | ہیپر سلفر Hep.(23) |

188 موٹر کار سے نفرت۔ (دیکھئے حرکت سے نفرت)

189 ممس (پیرا ٹائٹس۔ کن پڑے)

| | |
|---|---|
| ☆ ابتدائی مراحل میں جب بخار' گھبراہٹ' پیاس اور درد ہو۔ | ایکونیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ اگر دایاں حصہ خاص طور پر متاثر ہو اور بہت زیادہ بخار' درد' سرخ' کان کے غدود میں سوجن جو کم جھٹکے سے بڑھ جائے۔ | بیلا ڈونا اور مرکیورس سولیو بیلس Bell.(9) and Merc.(30) |
| ☆ جب بائیں طرف کے غدود متاثر ہوں۔ ساتھ ہی | رس ٹاکس |

سوجن اور سرخی ہو اور مرطوب موسم میں بڑھ جائے۔ — کانڈین ڈران Rhus-T.(35)

☆ مواد بھرنے اور شدید مسائل کے لئے۔ — ہیپر سلفر Hep.(23)

☆ جب ممس فوطوں اور چھاتی کی جانب منتقل ہوں۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ اگر وبائیت سے مرض پیچیدہ بن جائے۔ — سلفر Sulph.(39)

## 190 منہ کا ذائقہ

☆ رال بننے کے ساتھ پختہ دھات جیسے گرم ذائقے کے لئے۔ — کیوپرم میٹا لیکم Cupr.(18)

☆ تیکھے اور دھات جیسے میٹھے ذائقے اور تانبے جیسی رال ہونے پر۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ قبض اور پیاس کے ساتھ تیکھے ذائقے کی حالت میں طویل وقفے سے بھرپور مقدار میں پانی پینا۔ — برایونیا ایلبا Bry.(11)

☆ جب روٹی تیکھی لگے اور جب کوئی بھی ذائقہ اچھا نہ لگے۔ — پلسے ٹیلا Puls.(34)

☆ جب بہت پیاس لگی ہو۔ اور پانی کے علاوہ سب کچھ تیکھا لگے۔ — ایکو نائیٹم نیپلس Acon.(1)

## 191 منہ میں چھالے

(چھوٹی سفید پھنسیاں اور منہ میں جلن)

☆ جب زبان خشک، سرخ گرم اور بہت زیادہ درد آمیز ہو ساتھ ہی رال آئے اور پھنسیاں ہوں۔ دست اور سانس سے بدبو آئے۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

☆ گہرے رنگ کی پھنسیاں، منہ سے بدبو۔ تھکان بھری بیماری اور بہت زیادہ کمزوری کے لئے۔ — آرسینکم ایلبم اور کاربوویجی ٹیبلس

| | |
|---|---|
| | Ars.(8) |
| | Carb-V.(14) |
| ☆ چوٹ کے ناسور بن جانے پر خاص طور پر بچوں میں۔ | بوریکس<br>Bor.(10) |
| ☆ جب زبان سرخ ہو۔ دانے دار ہو اور انتہائی درد ہو۔ | بیلا ڈونا<br>Bell.(9) |
| ☆ جب پھنسیاں کم و بیش ختم ہو جائیں تو دوبارہ ہونے سے روکنے کے لئے اور منہ سے کھٹی سی بدبو آنے پر۔ | سلفر<br>Sulph.(39) |

192 منہ میں سوجن (دیکھئے منہ میں چھالے)

193 موچ' تناؤ

| | |
|---|---|
| ☆ بہت زیادہ کام کی وجہ سے موچ یا تناؤ ہونے پر جوڑوں کے گرد موچ ہونے کے ساتھ سوجن اور درد ریشوں میں سیلان خون۔ | آرنیکا مونٹانا<br>Arn.(7) |
| ☆ جب موچ یا چوٹ گرنے کی وجہ سے ہو۔ اور اعضاء میں کڑاپن اور سوجن ہو جو حرکت سے شروع ہو سردی یا نمی میں آرام کرتے وقت بڑھ جائے اور مسلسل حرکت سے اور ہاتھ پیر کھینچنے سے آرام ہو۔ | رس ٹاکس<br>کانڈین ڈران<br>Rhust.(35) |
| ☆ اگر پٹھا مڑا ہوا ہو۔ اکثر اعضاء میں موچ اور چوٹ کی وجہ سے یہ کیفیت رونما ہو جاتی ہو جب ہاتھ پیر میں کھنچاؤ بڑھنے سے درد بڑھ جائے۔ | روٹا گریولینس<br>Ruta.(36) |
| ☆ جب ٹخنے اور پیر کی موچ کے ذریعے تیکھی چوٹ ہو اور موچ سے متاثرہ عضو' لمس کے تئیں ٹھنڈا ہو۔ لیکن ٹھنڈی چیز کے استعمال سے آرام ہو۔ | لیڈم پولسٹرے<br>Led.(27) |
| ☆ اگر جوڑوں میں تکلیف ہو اور درد کے ساتھ سوجن ہو جو حرکت سے بڑھ جائے۔ | برایونیا ایلبا<br>Bry.(11) |

194 مہاسے (جلد کا وبائی مرض)

☆ اگر کافی بخار ہو' ساتھ ہی جلد گرم خشک ہو' پیاس اور انتہائی گھبراہٹ ہو۔ — ایکونائیٹم نیپلس Acon.(45)

☆ اگر تیز بخار کے ساتھ متاثرہ عضو چمکدار سرخ ہو۔ ساتھ ہی پھڑکن آمیز درد ہو۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

☆ جب سوجن خاص علامت بن جاتی ہے اور بھرپور مقدار میں پانی سے بھرے چھوٹے دانے ابھر آتے ہیں اور جلد بیگنی سی ہو جاتی ہے۔ — اےپس میلے فیکا Apis.(6)

☆ خطرناک حالت میں جہاں سڑن کی فطرت ہو اور عام حرارت سے آرام ملے۔ — آرسینکم ایلبم Ars.(8)

195 مینوپاز (دیکھئے فراغت حیض)

196 مینور یجیا (دیکھئے ماہواری زیادہ)

197 ناک بہنا (دیکھئے سردی)

198 ناک سے سیلان خون (دیکھئے نکسیر)

199 ناقابل برداشت روشنی

☆ جب پانی گرنے کے ساتھ آنکھوں میں انتہائی درد ہو۔ — یوفیریسیا آفسی نیس Euphr.(19)

☆ جب آنکھیں سرخ ہوں اور آنکھوں کی پتلیاں سکڑی ہوئی ہوں۔ — بیلا ڈونا Bell.(9)

200 نکسیر

☆ تیکھے انداز سے ناک سے سیلان خون ہونے کی حالت میں' عام طور پر گرنے' چوٹ لگنے سے دماغ میں جھٹکا لگنے کی وجہ سے اور انتہائی جسمانی محنت اور دھکے کی وجہ سے جس کے بعد ناک میں گرمی اور خارش ہو اور خون پرت دار اور گاڑھا ہو۔ — آرنیکا مونٹانا Arn.(7)

☆ جب بچوں میں بے وجہ نکسیر سے خون گاڑھا — فیرم فاسفوریکم

| | |
|---|---|
| سرخ ہو، جس کے آسانی سے تھکے جم جائیں۔ | Ferr-P.(30) |
| ☆ بوڑھوں میں مسلسل برقرار رہنے والی نکسیر جو خون نہ رکے، بہت زیادہ بہے اور نہ جمنے والا ہو۔ | کاربوویجی ٹیبلس |
| ☆ حیض کی وجہ ناک سے سیلان خون، اور جب ہر صبح ناک سے سیلان خون اور خون گاڑھا سرخ ہو۔ | برایونیا ایلبا Bry.(11) |
| ☆ جب خون لال گاڑھا ہو اور تیزی سے بہتا ہو۔ | اپی کاک Ipec.(25) |
| ☆ انتہائی گرم ہوجانے کے بعد خون سے پر افراد میں سیلان خون ہونے کے لئے ساتھ ہی بخار، سر کی کن پٹیوں اور گردن کی نسوں میں شدید پھڑکن اور پوری تیز نبض چلنے پر۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ جب چہرہ سرخ، پھڑکن دار کن پٹی اور سر میں خون جمنے کے ساتھ ہو۔ گاڑھے سرخ خون کا بہت زیادہ سیلان ہو۔ | بیلاڈونااور فیرم فاسفوریکم Bell.(9) and Ferr-P.(20) |
| ☆ دبے ہوئے اور انتہائی کم حیض والی خواتین کے لئے۔ | پلے ٹیلا Puls.(34) |
| ☆ اگر جسمانی محنت اور بھاری وزن اٹھانے سے نکسیر آئے۔ | رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhust.(35) |
| ☆ جب مریض انتہائی چڑچڑا، گھبرایا ہوا، پریشان اور دکھی ہو۔ | آرسینکم ایلبم Ars.(8) |

نوٹ: نکسیر میں مبتلا لوگوں کو نظم و ضبط کے سانچے میں ڈھل کر اصول والی زندگی گزارنی چاہئے۔ ساتھ ہی ہلکی درمیانے انداز کی کسرت باقاعدہ کرنی چاہئے۔ اشتعال انگیز اشیاء سے عاری تغذیہ بخش کھانا کھانا چاہئے اور ٹھنڈا پانی بہتات سے پینا چاہئے۔ خصوصاً گردن کے آس پاس۔

## 201 نیند کی کمی (بے خوابی)

| | |
|---|---|
| ☆ کسی جھٹکے، ڈر یا خوف کے بعد نیند کی کمی آنے پر ساتھ ہی گھبراہٹ سے ٹہلنے پر۔ اور اگر | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |

سردی، بخار یا کپکپی ہو، بڑھاپے میں نیند کی کمی
آنے پر گھبراہٹ آمیز خواب۔

**آرنیکا مونٹانا**
**Arn.(7)**
☆ جب انتہائی تھکان کی وجہ ہو۔ بستر انتہائی کڑا محسوس ہو۔ نرم مقام کی تلاش میں ٹہلتا رہے۔

**آرسینکم ایلبم**
**Ars.(8)**
☆ آدھی رات کے بعد نیند ٹوٹنے پر ساتھ ہی پریشانی اور گھبراہٹ ہونے پر۔ اٹھ کر زمین پر ٹہلنے لگے اور بستر پر ہی کروٹیں بدلتے رہنے پر۔

**بیلا ڈونا**
**Bell.(9)**
☆ بھیانک خوابوں کے ساتھ گھبراہٹ اور نیند آنے کی حالت میں جھپکی آنے پر۔ جھٹکے کے ساتھ نیند کھل جائے۔ بچہ اچھلے، روئے کپڑے کھینچے اور اینٹھے۔

**کیمو میلا**
**Cham.(15)**
☆ اینٹھن اور درد کی وجہ سے نیند کی کمی اور گھبراہٹ ہونے پر مریض اٹھ کر زمین پر ٹہلنے لگے۔ بچہ چڑچڑا ہو اور ہمیشہ گود میں رہنا چاہے اور جسم کے مختلف اعضاء میں اینٹھن ہو۔

**لائیکو پوڈیم**
**Lyco.(28)**
☆ جب شام کے پچھلے پہر میں دن بھر کے واقعات پر فکر مند ہونے والے، ذہنی طور پر انتہائی باعمل افراد کے لئے جو صبح تک نہ سو سکیں اور اس کے بعد گہری نیند میں سوئیں۔

**نکس وومیکا**
**Nux-V.(31)**
☆ جب دماغی تھکاوٹ بہت زیادہ کام کرنے اور بہت زیادہ چائے اور کافی پینے کی وجہ سے رات کے تقریباً دو۔ تین بجے تک جاگے اور کافی دیر تک صبح دیر سے سوکر اٹھے تھکا ہوا اور تازگی کی کمی محسوس کرے۔

**پلسے ٹیلا**
**Puls.(34)**
☆ اگر آدھی رات کے بعد تک نہ سو سکے، اور رات کو تین بجے کے قریب پھر جاگ اٹھے۔ اکثر ٹہلے اور کچھ ناشتہ یا ٹھنڈا مشروب ہی لے اور

دوبارہ سو جائے۔ بازو کو سر کے اوپر کر کے سوئے۔
اور گرم کمرے میں ہمیشہ اس کی تکلیف بڑھ جائے۔

☆ تھکاوٹ، چڑچڑے پن اور ہلکے چکر کے ساتھ اگر بستر میں انتہائی سرگرم عمل دماغ کی وجہ سے اور لمبے سفر کے بعد انتہائی تھکنے کی وجہ سے۔ — کاکولیس انڈی کس Cocc.(16)

☆ جب صبح کے وقت رات کے دو بجے سے پانچ بجے کے درمیان نیند نہ آئے اور گھبراہٹ ہو۔ — سلفر Sulph.(39)

نوٹ: سونے سے پہلے گنگنے پانی اور ٹھنڈے پانی سے جسم کو اسپنج کیجئے۔ ایک اچھا خاصہ ہوادار کمرہ اور دماغ کو مکمل آرام بے خوابی کے حالات سے نجات دلانے میں معاون ہوتے ہیں۔

202 نیٹل ریش (دیکھئے چھپاکی)

203 ہچکی

☆ اگر ٹھنڈا پانی پینے سے یا بخار کے دوران ہو۔ — آرسینکم البم Ars.(8)

☆ اگر نہ جانے والی ہچکی کی کیفیت ہو۔ ساتھ ہی لگاتار زخم ہونے کی حالت میں۔ — میگنیشیا فاسفوریکا Mag-P.(29)

☆ جب نظام ہاضمہ میں خرابی ہو اور الکحل زدہ مشروبات پینے سے ہچکی ہو اور اگر کھانا کھانے سے پہلے ہو۔ — نکس وومیکا Nux-V(31)

☆ اگر گرم مشروبات پینے سے یا قے ہونے کے بعد ہو۔ — ویرے ٹرم البم Verat.(40)

☆ جب ہچکی شدید طور پر آئے ساتھ ہی چہرہ سرخ ہو جائے۔ — بیلا ڈونا Bell.(11)

☆ جب پانی پینے سے ہچکی بڑھ جائے۔ — مرکیورس سولیو بیلس Merc.(30)

## 204 ہڈیاں

| | |
|---|---|
| ☆ ہر ایک فریکچر کے لئے یا جب بچوں کی ہڈیاں پوری پختگی کے ساتھ بڑھ نہ رہی ہوں یا جب فریکچر بہت ٹھیک نہ ہو رہا ہو' اور جڑے نہیں۔ | کیل کیریا فاسفوریکا Calc.(12) |
| ☆ پسلیوں اور ہڈیوں کو ڈھکنے والے ریشوں میں چوٹ لگنے کی صورت میں۔ | روٹا گریولنس Ruta.(36) |

## 205 ہڈیوں کے جوڑوں میں درد (اعصابی درد)

(ہڈیوں کو جوڑنے والی نسوں کے جوڑ کسی ہڈی کو جوڑنے والے پٹھوں کے سرے)

| | |
|---|---|
| ☆ اگر بہت زیادہ جسمانی محنت کی وجہ سے درد ہو اور وہ سردی میں اور آرام کرتے وقت بڑھ جائے اور ہاتھ پیر پھیلانے پر بہتر محسوس ہو۔ | رس ٹاکس کانڈین ڈران Rhus-T.(35) |
| ☆ جب اعضاء کو جوڑنے والے پٹھوں میں' پٹھوں کے بہت زیادہ تناؤ کی وجہ سے درد ہو۔ جو ہاتھ پیر پھیلانے پر بڑھ جائے۔ | روٹا گریولنس Ruta.(36) |

## 206 ہوپنگ کف (خشک کھانسی)

| | |
|---|---|
| ☆ اگر بالکل ابتدائی ہو کھانسی کے ساتھ دم گھٹنے کی علامات' اور چہرہ نیلا ہو جائے۔ | اپی کاک Ipec.(25) |
| ☆ اگر خشک اور کڑا بلغم ہو۔ جو رات کو بڑھ جائے اور اگر سردی ہو یا گلے میں درد ہو اور سر میں خون کے انجماد کی علامات ہوں۔ | بیلا ڈونا Bell.(9) |
| ☆ اگر خشک اور تھکا دینے والی کھانسی ہو۔ ساتھ ہی الٹی' دم گھٹنے کا خطرہ اور چہرہ نیلا سا ہو جائے۔ | نکس وومیکا Nux-V.(31) |
| ☆ اگر شروع میں بلغم ڈھیلا ہو ساتھ ہی بلغم یا کھانے کی قے ہو اور بلغم دست کے ساتھ ہو۔ | پلسے ٹیلا Puls.(34) |
| ☆ اگر مرض کا حملہ تیز ہی بنا رہے اور انتہائی کمزوری ہو یا گھٹن کے بغیر درد ہو۔ | ویرے ٹرم البم Verat.(40) |

207 ہیضہ

| | |
|---|---|
| ☆ اگر پھلوں اور برف کے تئیں زیادہ رغبت کی وجہ سے ہو۔ مسلسل دست اور قے آئیں۔ ساتھ پیٹ اور آنتوں میں بے حد جلن بھرا درد اور اینٹھن ہو۔ ساتھ ہی پانی کی چسکی لینے کی شدید پیاس' انتہائی درد اور گھبراہٹ۔ | آرسینکم ایلبم Ars.(8) |
| ☆ جب پاخانہ بھرپور مقدار میں آئے اور اوپر اور نیچے دونوں جانب پاخانہ پانی جیسا۔ جھاگ دار اور سکڑا ہوا۔ ساتھ ہی ماتھے پر بے حد ٹھنڈا پسینہ انتہائی پیاس لگے اور ہاتھوں پیروں میں اینٹھن ہو۔ | ویرے ٹرم ایلبم Verat.(40) |
| ☆ جب مکمل طور پر بے ہوشی آجائے۔ ساتھ ہی نزع کی کیفیت طاری ہو۔ مگر مریض کو مسلسل پنکھے کی خواہش ہو۔ | کاربوویجی ٹیبلس Carb-V.(14) |
| ☆ جب اینٹھن زیادہ شدید ہو۔ خصوصاً بانہوں اور پیروں میں۔ | کیوپیرم میٹا لیکم Cupr.(18) |
| ☆ جب کسی وبائی مرض کے دوران دست کی پہلی علامات ظاہر ہوں۔ | سلفر Sulph.(39) |

208 ہیلوٹوٹس (دیکھئے سانس کی بدبو)

209 یرقان

| | |
|---|---|
| ☆ تیز بخار ہونے پر' اور جب جگر کے حلقے میں انتہائی حسیت ہو۔ | ایکونائیٹم نیپلس Acon.(1) |
| ☆ جب اشتعال انگیز مے نوشی کے استعمال سے تکلیف پیدا ہو اور بیکار بیٹھنے کی عادت والے افراد میں' ساتھ ہی انتہائی قبض ہو۔ | نکس وومیکا Nux-V.(31) |
| ☆ جب غصے اور محبت میں ناکامی پیدا ہو اور اگر سردی سے یرقان پیدا ہو ساتھ ہی انتہائی چڑچڑاپن اور گھبراہٹ ہو۔ | کیمو میلا Cham.(15) |

☆ جب جلن دار علامات میں تبدیل ہو گیا ہو۔

مرکیورس سولیو بیلس
Merc.(30)

## 210 ایک دم بے ہوش ہو کر گر پڑنا

☆ کسی حادثے، چوٹ، جلنے وغیرہ کی وجہ سے یک دم بے ہوش ہو کر گر پڑنا۔ چوٹ سے بچنے کے لئے، ساتھ ہی موت کا خوف۔

ایکونائیٹم نیپلس اور آرنیکا مونٹانا
Acon.(1)and Arn.(7)

☆ جب ہوا کی شدید خواہش ہو، پنکھا جھلنے کی خواہش ہو، پورے جسم میں ٹھنڈا پن ہو، ٹھنڈی سانسیں اور دماغی اونگھ۔

کاربوویجی ٹیبلس
Carb-V.(14)

☆ جب جلد سنگ مرمر جیسی ٹھنڈی ہو۔ اور ماتھے پر ٹھنڈے پسینے کی بوندیں ہوں، چہرہ زرد اور پژمردہ چہرہ سکڑا ہوا

ویرے ٹرم ایلبم
Verat.(40)

☆ شدید تکلیف دبی ہوئی سانس، بے ہوشی، پیاس، گرمی کی خواہش ہونے پر۔

آرسینکم ایلبم
Ars.(7)

O----O---O

# 13- مجوزہ معالجات کی نمایاں علامات

## 1 ایکونائیٹم نیپلس (Aconite Napellus)

### (Acon)

1. آواز بند' ناسا لیکس' پھٹی آواز میں بولنا' تار صوت میں سوزش' برانکائٹس' نمونیہ' پلوریسی' کان کی سوجن' اور سرد ہواؤں کے براہ راست تھپیڑوں سے پیدا ہوئے دیگر درد آمیز امراض

2. صدمے کی وجہ سے پیشاب رکنا۔

3. خوف سے دوشیزاؤں میں خون سے شرابور حیض

4. بال کاٹنے کے بعد کی تکالیف۔

5. مریض کو ناقابل برداشت درد ہوتا ہے وہ تکلیف میں مبتلا مریض کو مایوس کر دیتے ہیں۔ رات کو حالت سب سے خراب' مریض ناقابل برداشت تکلیف میں اچھلنے کودنے لگتا ہے۔ چہرے کی نسوں میں درد' دانتوں میں درد' خصیوں کی سوزش' خصیوں میں جلن۔ پلوری غلاف قلب کی جلن وغیرہ۔

6. پھیپھڑوں میں خون کی زیادتی کی وجہ سے دمہ۔

7. بخار : جلد خشک' گرم' چہرہ سرخ یا بار بار سرخ اور زرد ہونا۔ زیادہ مقدار میں ٹھنڈا پانی پینے کی انتہائی پیاس لگنا۔ شدت کے ساتھ نسوں میں بے چینی۔ گھبراہٹ اور خوف' پورا جسم انتہائی گرم ہو جاتا ہے۔

8. دانت نکلتے وقت بچوں میں تیز بخار کے ساتھ مروڑ۔

9. سیلان خون : چمک دار سرخ خون' گھبراہٹ اور موت کے خوف کے ساتھ۔

10. پیچش : جب Merc اگرچہ مناسب درد ہونے پر بھی ناکام ہو جائے۔

11. دبا ہوا ہرنیہ ساتھ ہی پت کی قے۔ زیادہ گھبراہٹ اور موت کا خوف۔

12. مرض : جاڑے کی انتہائی سردی سے یا سورج کی انتہائی گرمی سے پسینہ رک جانا۔ اشتعال۔ صدمہ' خوف' انتہائی مسرت سے۔
13. مرض : اچانک آنکھ کی روشنی کا چلے جانا۔ بے ہوش ہونا۔ لیٹی ہوئی حالت سے اٹھنے پر چہرے کی سرخ رنگت کا اڑ جانا۔ گرم خشک جلد' نہ ٹوٹنے والی گھبراہٹ' پریشانی' خوف کے ساتھ گھبراہٹ' موت کا خوف' موت کی پیشین گوئی کرنا۔
14. سیاٹیکا کے ساتھ یا اس کے بعد متاثرہ اعضا کا سن ہوجانا۔
15. باقی ماندہ خون کے برے اثرات کی وجہ سے تکلیف۔
16. ان کے لئے خاص طور پر معقول ہے۔

(ا) جو ڈرپوک ہیں۔ اور اشتعال انگیز بھیڑ میں جانے سے ڈرتے ہیں۔ یا کئی لوگوں کے درمیان جانے سے خوف کھاتے ہیں۔ سڑک پار کرنے سے ڈرتے ہیں۔ دل کے مرض سے انتہائی خوف اور گھبراہٹ۔ خوف کی وجہ سے زندگی قابل رحم ہوجاتی ہے۔ انہیں یہ یقین ہوجاتا ہے کہ ان کے مرض سے یقیناً موت ہوجائے گی۔ اپنی موت کے دن اور وقت کی پیشین گوئی کرتے ہیں۔

(ب) جو گھبرائے ہوئے اور پریشان ہوتے ہیں۔ ہر کام بے حد جلد بازی سے کرتے ہیں۔ جلدی جلدی جسمانی حالت کو بدلتے ضرور بدلتے ہیں اپنے ہر عمل سے چونکاتے رہتے ہیں۔ ایسے مریض بے چین رہتے ہیں۔

(ج) جن کے لئے موسیقی ناقابل برداشت ہوتی ہے انہیں اداس کردیتی ہے۔

(د) جو ذہنی اور اعصابی تکالیف میں مبتلا ہوجاتے ہیں۔ خون کا انجماد' سیلان خون' اعصابی درد میں مبتلا ہوتے ہیں۔

## 2. ایتھوجا سائینے پیئم (Aethuja Cynapium)
## (Aethuja)

1. دودھ سے نفرت' دودھ کسی بھی شکل میں نہیں لے سکتا۔ جونہی دودھ کی کسی شے کو قبول کرتا ہے۔ زیادہ مقدار میں قے ہوجاتی ہے۔
2. پیاس بالکل نہ لگنا۔
3. انتہائی کمزوری' سر کو پکڑ کر تھامنے سے لاچار۔
4. دانت نکل رہے بچوں میں بدہضمی' اچانک جھاگ جیسی دودھیا سفید شے کی طرح یا

زرد رنگ کے رقیق مادے کی مہلک جلن دودھ یا کسی ایسی ہی چیز کی قے ہونا۔

5. قے یا دست کے فورا بعد پست ہمتی اور نیند آنا۔

6. جکڑے ہوئے انگوٹھے' چہرہ سرخ آنکھیں نیچی جھکی ہوئیں۔ پتلیاں ٹھہری ہوئیں اور پھیلی ہوئیں ہونے کے ساتھ اینٹھن اور مروڑ' منہ میں جھاگ' جبڑے جکڑے ہوئے۔ نبض چھوٹی۔ سخت اور تیز۔

7. درد اور گھبراہٹ ظاہر کرتا ہوا چہرہ۔

8. بچہ احمق نظر آتا ہے اور وہمی' غور و فکر سے عاری نظر آتا ہے۔

## 3. ایلیئم سیپا (Allium Cepa)

## (All-c).

1. سردی' فلو اور تیز سائن سائنٹس بہت زیادہ مقدار میں چکنے آنسو جیسا شدید پانی بہنا اور ناک سے بھی تیکھا سیلان' گرم کمرے میں حالت خراب اور کھلی ہوا میں اچھا محسوس کرنا۔

2. ناک کے سرے سے تیکھا پانی جیسا سیلان' ناک اور اوپری ہونٹ پر جلن اور جلن دار سیلان۔

3. دھوئیں سے آنکھوں میں جلن' چبھن اور ٹیس' انہیں رگڑنا' آنکھوں کا گیلا حتی کہ بھیگ جانا۔

4. بستر سے اٹھنے پر تیز چھینکیں آنا۔

5. نزلے سے متعلق سیلان' گلے کی نالی میں سوجن' کھانسی میں مبتلا' مریض کو اپنا گلا کس کر پکڑنے پر مجبور کردیتی ہے۔ ایسا محسوس ہوتا ہے گویا کھانسی اسے پھاڑ دے گی۔

6. ایک طویل سلسلے وار نسوں کا درد' چہرے سر' گردن اور چھاتی میں۔

7. رگڑ سے' مثلاً جوتوں سے پیروں خصوصاً ایڑیوں پر بھورے سرخ اور ادھڑی ہوئی جلد جیسے دھبے۔

8. ان کے لئے خاص طور پر معقول ہے

(ا) ست اور کاہل شخص جسمانی یا ذہنی محنت سے بچنے والے' دماغی محنت سے تھکنے والے۔

(ب) بوڑھے افراد زیادہ تر آرام طلب، اداس، ٹھنڈے ست اور جذبات سے عاری خواتین، پسینہ نکلنے کے ساتھ انتہائی حد تک پست ہمتی۔

## 4 ایلوے سوکوٹرینا (Aloe Socotrina)
## (Aloes)

1. دست : اچانک اور زور کے ساتھ انتہائی ہوا کا اخراج، صبح مریض کو بستر چھوڑنے کے لئے مجبور کرنے والا۔ بیئر پینے کے بعد۔ ناگوار، مقعد کی ناقابل قدر روکاوٹ، ساتھ میں جیلی جیسا پاخانہ، بار بار سر درد ہو اجابت سے قبل پیٹ میں گڑگڑاہٹ ہونا۔
2. قبض : پاخانہ رک رک کر باہر آئے۔ جس کی وجہ سے سر درد ہو۔ ناگوار طور پر کڑا پاخانہ۔
3. خونی بواسیر : نیلا ، انگور، کے گچھوں جیسا، ٹھنڈے پانی اور ٹھنڈی اشیا کے استعمال سے بہتر ساتھ ہی امعائے مستقیم میں ٹیس۔
4. سردی کے شروع میں ہر سال خارش کا شروع ہوجانا۔
5. مقعد میں خارش اور جلن ،جس سے مریض سو نہ سکے۔
6. آنوں بھلیوں سے جیلی جیسے آنو کے ڈھیر پیدا ہوں۔

## 5. اینٹی مونیا ٹارٹے ریکم (Atimonium Tartraicum)
## (Ant- t)

1. سر چکرانے کے ساتھ ساتھ غنودگی طاری ہونا۔
2. برانکو نمونیہ یا سانس سے متعلقہ مرض ساتھ ہی نتھنوں میں پھڑپھڑاہٹ۔
3. ٹیکے کے برے اثرات کے ذریعہ پیدا ہونے والا مرض۔
4. نوزائیدہ بچوں میں سانس کا نا مکمل عمل۔
5. سانس کے راستے یا گلے کی نالی کے بیرونی حصے کا باہر آجانا۔
6. نمونیہ کے ساتھ یرقان۔
7. چھاتی میں کھڑکھڑاہٹ کے ساتھ نمونیہ کا آخری مرحلہ۔
8. زرد اور پژمردہ چہرے کے ساتھ، بچوں میں چھاتی کی شدید تکلیف، ٹھنڈے پسینے کے ساتھ۔ آنکھیں سکڑنا، نتھنے پھیلے ہوئے اور پھڑپھڑاتے ہوئے، چھاتی میں بلغم،

کھڑکھڑاہٹ، بچہ بے ہوش ہونے کی حالت میں۔
9. کمزور اور نحیف بزرگوں میں نزلے (بلغم کے سیلان) کے ردعمل کی کمی ہونے پر۔ ٹھنڈے مرطوب موسم میں بڑھنے والا۔ ڈسپینیا کے ساتھ سفید بلغم نکلنا۔ بیٹھنے کی شدید خواہش۔
10. ہڈیوں کی ریاحی تکلیف، ٹھنڈے مرطوب موسم میں بڑھ جانے والی گٹھیا سے متعلقہ آرتھرائٹس۔
11. سوزاک سے متعلقہ آنکھوں کی جلن۔
12. دانتوں کے ریاحی درد کے ساتھ جوڑوں میں ریاحی درد۔
13. کھانے کی عدم رغبت متلی اور قے ڈکار اور ہوا نکلنا۔ ہاضمہ کی خرابی، ساتھ ہی پیاس کی کمی۔ کھٹائی اور کھٹے پھلوں کی خواہش ۔ دودھ کی رغبت۔
14. پیٹ میں السر، ساتھ ہی اس دوا کی دیگر نمایاں علامات۔
15. نچلے اگلے اعضا میں جلندھر، ساتھ ہی کپکپی اور نزلے سے متعلقہ علامات۔
16. چھوٹی چیچک، بڑی چیچک، مواد سے بھری ہوئی پھنسیاں جو نیلگوں اور سرخی مائل نشان چھوڑیں۔
17. مندرجہ ذیل مریضوں کے لئے خاص طور پر موزوں

(ا) جنہیں بہت زیادہ نیند آتی ہو اور تقریباً شکایات کے ساتھ سونے سے نہ رکنے والی فطرت۔

(ب) ایسے بچے جو بیماری کے دوران گود میں رہنا چاہتے ہیں۔

(ج) ایسے بچے جو اپنی نبض نہیں دیکھنے دیتے۔ اگر کوئی انہیں چھوئے تو روتے اور چڑتے ہیں۔ بیماری میں تنہا رہنا چاہتے ہیں۔ چڑچڑے۔

(د) جو رطوبت سے متاثر ہوتے ہیں جو مرطوب اور ٹھنڈے موسم سے بہت حساس ہوتے ہیں۔

(ل) جنہیں عام طور پر سیب، پھلوں اور کھٹی اشیا کی خواہش ہوتی ہے۔

(ک) جن بچوں اور نوزائیدہ بچوں میں دودھ سے الرجی ہو۔ اسے فوراً قے کردیں۔

## 6 ایپس میلے فیکا (Apis Mellfica)
## (Apis)

1. حسد، خوف، غصہ، دھکا، بری خبر، دماغی جھٹکے سے ہونے والے امراض۔
2. پوری طرح سے نمایاں نہ ہو سکی اور دبی ہوئی تیکھی، پھنسیوں کے بداثرات۔
3. جلندھر: دبانے پر گڑھے جیسا بننا۔ آنکھوں کے نیچے خاص طور پر نمایاں، ہاتھوں اور پیروں میں پیاس کی کمی سے جلندھر۔
4. درد: جلن، چبھن درد، اچانک ایک عضو سے دوسرے عضو میں چلے جانے والا۔
5. دست: پھوڑے پھنسیوں کے امراض میں، خصوصاً اگر پھنسیوں کو دبایا جائے۔ شرابیوں میں، ہر ایک حرکت سے ناگوار کیفیت۔ ساتھ ہی مقعد کھلی ہوئی۔
6. سرخ بخار کے بعد پیشاب میں سفیدی آنا۔ جو کینتھرس سے فائدہ نہ کرے۔
7. دماغ کی نسوں میں سوجن۔ (مینن زائٹس) ساتھ ہی اچانک تیکھی آواز، کانوں کو پھاڑنے والی چیخیں۔ ایک سرے سے دوسرے سرے تک سر کا گھومنا۔ پیچھے کی طرف جھکنا۔ سر کو پیچھے کی طرف لے جانا۔ دانت پیسنا۔
8. آنکھ کی اندرونی جھلی میں سوجن کے ساتھ تیز درد۔
9. دائیں جانب کی تکالیف: دائیں جانب کے خصیے میں سٹ خصے میں پانی اترنا۔ (ہائیڈروسیل)
10. جسم کے جوڑوں کو نم رکھنے والی رقیق مادہ کی جھلیوں میں جلن۔ ساتھ ہی درد چیرنے والا درد۔ گرم اشیا کے استعمال سے بڑھنے والا۔
11. سکڑن کے احساس کے ساتھ درد آمیز گلا۔
12. رکا ہوا بخار: شام کے تین بجے سے سردی لگنا۔ سردی کے ساتھ پیاس کا احساس گرم کمرے میں تکلیف بڑھنا۔
13. خواتین میں جلن۔ کٹنے کے احساس کے ساتھ درد اور پیاس کی کمی کے ساتھ حیض کے مسائل ساتھ ہی انتہائی گرمی کا احساس۔
14. بڑھے ہوئے پختہ غدود کے ساتھ کچے ناسور اور واضح طور پر کینسر۔ ساتھ ہی ایپس کی خصوصیات اور جسمانی ساخت کی علامت کے ساتھ
15. مندرجہ ذیل اقسام کے مریضوں کے لئے زیادہ تر موزوں

(ا) جن کا خون گرم ہو تکلیف گرم اور بند کمرے میں بڑھ جائے۔

(ب) ایسے بچے۔ لڑکیاں اور خواتین جو انتہائی محتاط رہنے کے باوجود الجھن محسوس کریں اور چیزیں گرادیں۔
(ج) چڑچڑے ذہنی طور پر کمزور اور پریشان افراد' جنہیں خوش کرنا مشکل ہو۔
(د) جن میں رونے کی فطرت ہو۔ رونا روک نہ سکیں۔ مایوس اور تھکے ماندے
(س) جو لمس کے تئیں انتہائی حساس ہوں۔ (Bell. 'Hep. ' Lach.)
(ک) جن کی تکلیف سونے کے بعد لمس اور دباؤ سے' بستر کی گرمی سے اور شام کو تین بجے بڑھ جائے۔ اور سیدھے بیٹھنے سے' کیفیت بدلتے رہنے سے' چلتے رہنے سے' کھلے رہنے سے' اور نہانے سے آرام ملے۔
(ل) حاسد افراد' خواتین اور خصوصاً بیوائیں۔
(ق) ایسے لوگ جو اداس رہتے ہوں۔ فکر مند' یک سوئی پیدا نہ کرسکیں' پریشان ہوں' غلطیاں تلاش کرنے کی عادت ہو۔ خوشی کی کمی ہو۔ شکی مزاج اور کاہل ہوں۔
(م) اداس اور تنہا۔
(ن) احمق

## 7 آرنیکا مونٹانا (Arnica Montana)
## (Arn.)

1. کسی بیرونی چوٹ کے برے اثرات' حتیٰ کہ اندرونی چوٹوں میں بھی۔
2. زخم آمیز درد۔ پریشان۔ سیلان خون' خون کا ریشوں میں داخل ہونا۔ نکسیر جو گرنے یا کسی تیز ہتھیار سے چوٹ لگنے کے بعد ہو۔
3. اداسی کے ساتھ سر پر چوٹ دماغ میں سوزش' سر میں چوٹ کے بعد جھٹکا لگنا۔
4. آنکھیں سیاہ پڑنا۔ آنکھ میں چوٹ لگنے کی وجہ سے ر-ٹنیا میں سیلان خون اور تیز کھانسی۔
5. مرگی: خون کو قبولنے میں معاون۔
6. لقوہ : بائیں طرف کا' ساتھ ہی پوری اور طاقتور نبض' آہیں بھرنا۔ بڑبڑانا اور خراٹے کے ساتھ سانس لینا۔ ساتھ میں بے ہوشی۔
7. پیر کے انگوٹھے میں گٹھیا : لمس کے انتہائی خوف کے ساتھ اور قریب آتے ہوئے

شخص سے چوٹ لگنے کا خوف۔

8. زچگی کے بعد کے سیلان کو روکتی ہے۔ اور زچگی کے ٹھیک بعد دیئے جانے پر دیگر مسائل کو روکتی ہے۔

9. دل کی تھکان اور انتہائی کام کی وجہ سے دل کا بڑھنا۔

10. چوٹ لگنے سے پیشاب کا رکنا اور زچگی کے بعد پیشاب کا بوند بوند گرنا۔

11. خاص طور پر مفید ہے

(ا) بہت زیادہ سرخ چہرے اور خوش رہنے والے پورے خون کے حامل افراد

(ب) دماغی طور پر کمزور شخص جو درد برداشت نہ کر سکیں۔

(ج) ایسے افراد جو چھوٹی سے چھوٹی بیرونی چوٹ میں بھی طویل مدت تک متاثر رہیں۔

(د) ایسے اداس لوگ جو سنجیدہ طور پر بیمار رہنے پر بھی یہ کہیں کہ مجھے کچھ خاص نہیں ہوا ہے۔ ڈاکٹر کو واپس بھیج دیں اور تنہا رہنا چاہیں۔

(ک) ایسے مریض جو فکر کریں اور معمولی علامات کو بڑھا چڑھا کر پیش کریں۔

(ل) ایسے مریض جو دکھی ہوں، چڑچڑے ہوں، ایک لفظ نہ بولیں۔ بات کرنا پسند نہ کریں۔

(م) ایسے مریض جو خوف زدہ ہوں لیکن خوف کسی حادثے کے بعد رات کے وقت برقرار رہے۔

(ن) رات کو دل کی خرابی کے ساتھ فوراً موت ہوجانے کا خوف۔

## 8 آرسینکم البم (Arsenicum album)
## (Ars.)

1. مرض : الکحل، تمباکو کھانے۔ سانپ کی زہر آلودگی، کٹے ہوئے زخم، زہریلے کیڑے کے کاٹنے، انتھریکس (ذکی منہ کا پھوڑا) سمندر میں نہانے۔ ٹومین کی زہر آلودگی، ملیریا، کونین کے برے اثرات، آیوڈین، کوہ پیائی سے پیدا ہونے والے امراض۔

2. محتاط رہنے، فکر، دکھ، خوف اور دھکے سے ابھرنے والے امراض۔

3. انتہائی اداس اور قوت حیات میں تیزی سے بڑھنے والی کمزوری، صحت کے تئیں

مایوسی کے ساتھ مرض لاحق ہونا جو تنہا رہنے پر بڑھ جائے۔ جسمانی محنت سے بڑھ جائے۔

4. ایسے جلن بھرے درد' جن میں گرم اشیاء کا استعمال آرام پہنچائے۔

5. آئس کریم کھانے کے بعد۔ پریشانی اور گھبراہٹ کے ساتھ قے اور دست

6. ہیضہ : ساتھ میں ٹھنڈا پسینہ۔ کم مقدار میں پانی پینے کی پیاس لگنا۔ انتہائی اداسی' مرئیل شخصیت' پاخانے اور قے سے شدید بدبو۔ گھبراہٹ' پریشانی اور موت کا خوف۔

7. جلندھر (سانس پھولنا) : ساتھ ہی کم مقدار میں پانی کی پیاس لگنا۔ پریشانی' گھبراہٹ اور سستی۔

8. خون کی کمی : کینسر کے مرض میں مبتلا ہونے کا اثر' دم نزع' بے ہوشی آنا۔ جلن' حالت بگڑنا' پھوڑے' جلدی امراض' خارش' ٹھنڈ سے' پت' نزلہ' گرمی کا بخار' منہ میں سفید دھبے' ٹوٹی پھوٹی زبان' ڈپتھیریا' ہچکش' ذیابیطس سیلان الرحم' دمہ' نمونیہ' علامات قلب میں جلن' تپ دق' آتشک

9. ایک دم بے ہوش ہوکر گر پڑنا : دماغی تھکاوٹ' گھبراہٹ' موت کا خوف' تنہائی کے خوف کے ساتھ۔ خودکشی کی فطرت

10. پھوڑے نکلنے کا مرض : اس کے ساتھ بخار' ساتھ ہی اینٹھن' چہرے میں پھولاپن۔ ذہنی پریشانی' دبا ہوا پیشاب' ساتھ ہی پیشاب میں خون (Canth)

11. ہرپززوسٹر۔ جلن بھرا' چبھنے والا' چھبنے والا درد' جو رات میں بڑھ جائے۔ ساتھ ہی گھبراہٹ' پانی کی کم مقدار میں پیاس' پسینے کا سیاہ رنگ۔

12. خون کی کمی : تیز بخار' سیلان خون کے بعد' ساتھ ہی پیٹ کی خرابی کی وجہ سے' خوردنی اشیا یا مشروبات کو روکنے سے لاچاری' بدہضمی' انتہائی گھبراہٹ۔

13. ایسے مریضوں کے لئے انتہائی موزوں

(ا) جو انتہائی تنک مزاج' نکتہ چیں' اور صاف ستھرے رہنے کی عادت والے ہوں۔

(ب) جو ایک دم ٹھنڈے ہوں۔ سردی سے' ٹھنڈے مشروبات سے۔ ٹھنڈے کھانے سے جن کی تکلیف بڑھ جائے۔ گرمی اور خود کو ڈھکنے سے آرام ہوں۔

(ج) جو پریشان' خوف زدہ' گھبراہٹ' گرمی اور جنہیں خود کو ڈھکنے سے انتہائی آرام ملے۔

(د) جو آسانی سے ناراض ہو جائیں۔ چڑچڑے تنگ مزاج اور دکھی ہوں۔
(ک) جن کو آئس کریم، پھل، خراب گوشت، مچھلی اور تیز چیز کی الرجی ہو۔
(ل) جن بچوں کے دانت نکل رہے ہوں وہ کمزور چڑچڑے ہوں اور بار بار گود میں رہنا چاہیں۔
(م) جن کی تکلیف آدھی رات کو ایک سے دو بجے کے دوران کے بعد بڑھ جائے۔
(ن) جو کھانے کی شکل اور بو برداشت نہ کر سکیں۔

## 9 بیلا ڈونا (Bella Dona)

1. چہرے اور سر میں خون دوڑنے کے ساتھ مرض
2. ایک دم بے ہوش ہو کر گر جانے کی شدید کیفیت، کاٹنے، تھوکنے، مارنے اور چیزیں پھاڑنے کی فطرت، ہنسی کے دورے آئیں اور دانت پیسنے، تیمارداروں کو کاٹنے اور مارنے کی تمنا کریں۔ بچنے کی کوشش کریں۔
3. وہم : بھوت، بھیانک چہرے اور مختلف اقسام کے کیڑے دیکھنا۔ سیاہ جانور، کتے، بھیڑیے دیکھنا، خیالی اشیا سے ڈرنا، ان سے بھاگنے کی کوشش کرنا، خوفناک اشیا کا وہم ہونا، اچانک اینٹھن ہونا، ساتھ ہی تیز بخار، دانت نکلتے وقت ساتھ ہی سر گرم ہونا اور پیر ٹھنڈے پڑنا۔
4. درد : اچانک شروع ہونے والا بے یقینی کے ساتھ کیفیت، ختم ہونے والا۔ گردے سے پیٹ درد۔
5. سر درد : خون کی شدت، ساتھ ہی سرخ چہرہ، دماغ اور گردن کی نسوں میں پھڑکن، جو کم شور، جھٹکے، حرکت، روشنی، لیٹنے، تھوڑی سی محنت کرنے سے بڑھ جائے، دباؤ، کس کر باندھنے (Arg. Nit.) لیٹنے سے اور حیض کے دوران آرام آئے۔
6. سر چکرانا : جب جھکیں، جب جھکنے کے بعد اٹھیں، ہر حالت میں تبدیلی ہونے پر (Bry)
7. ٹھنڈی ہوا میں گھومنے کے بعد ٹانسل میں سوجن۔
8. اپنڈے سائی ٹس : ایلو سیشم کے داہنے حصے (پیٹ کے دائیں نچلے حصے) میں درد، ہلکے سے لمس سے حتی کہ چادر کے بھی لمس سے بڑھ جانے والا۔

9. لال بخار : ایک جیسا' ہموار' چمکدار' سکارلیٹ' جیسی سرخی کا پھیلنا۔
10. رحم میں ٹوٹن : ایسا محسوس ہونا گویا پیٹ سے سب کچھ رحم کے حصے کے راستے سے نکل جائے گا۔ جس میں کھڑے ہونے اور سیدھے بیٹھنے سے آرام آئے۔ لیٹنے سے تکلیف بڑھے۔
11. ان مریضوں کے لئے خاص طور پر موزوں
(ا) جو صحت مند رہنے پر ہنس مکھ اور خوش دل ہوں مگر بیمار ہونے پر دیوانگی کی کیفیت اور اکثر پاگل سے ہو جائیں۔
(ب) جن میں خون کی شدت ہو۔ طاقتور اور ذہین ہوں۔
(ج) ٹھنڈے مریض : ٹھنڈی اشیا لینے کی شدید خواہش' ہوا کے جھونکوں کے تئیں حساس' خاص طور پر جب سر کھلا ہو۔
(د) جن میں رد عمل کے ذریعہ اشتعال پیدا ہو۔ دوا کا رد عمل اتنا شدید اور تیز ہوتا ہے کہ وہ فوراً خود کو صحت مند محسوس کرتے ہیں۔
(ک) جو لمس' حرکت' جھٹکے' روشنی اور شور کے تئیں بہت زیادہ حساس ہوں۔ گرمی اور ٹھنڈ کی انتہائی حسی کیفیت۔ لیٹنے پر' رات میں آدھی رات کے بعد شام کو تین بجے کے بعد' تیز اور چمکدار چیز کی طرف دیکھنے پر' سر کھلا رکھنے پر تکلیف بڑھ جائے۔
(ل) جن کو آرام کرنے' کھڑے رہنے یا سیدھے بیٹھنے سے بہتر محسوس ہو' اور گرم کمرے میں بھی آرام ہو۔
(م) جن میں تپ دق کی فطرت ہو۔

## 10. بوریکس (Borax)

### (Bor.)

1. منہ میں چھالے' سفید دھبوں کے ساتھ چھوٹے سرخ حلقے' دانت نکلنے کے وقت' گرم منہ' گرم پیشاب' پیشاب کرتے وقت بچہ روئے۔
2. اندرونی سوزش : آنکھوں کی پلکوں کے بال اندر کی طرف گھوم جائیں' نتیجے میں' آنکھ میں جلن ہو' خصوصاً آنکھوں کے بیرونی کونے پر جہاں پلکیں بہت زیادہ درد کریں۔
3. پلکوں میں جلن : ساتھ ہی پلکوں کی لکیریں' انتہائی تکلیف دہ' سونے کے بعد

پلکیں چپک جائیں۔
4. سیلان الرحم : بھرپور' ایلبومنی' سٹارچ زدہ' ساتھ ہی ایسا احساس گویا گرم پانی نکل رہا ہو۔ حیض کے دوران دو ہفتے تک تیکھا' انڈے کی سفیدی جیسا میلان۔
5. دانتوں کی پرت سے درد آمیز منہ' نمکین اور کھٹا کھانا کھانے کے بعد بڑھ جانے والا
6. بہت ہلکی چوٹ سے مواد آنا۔
7. خصوصاً ان مریضوں کے لئے مفید:
(ا) جنہیں ہلکی سی حرکت سے خوف اور پریشانی ہو۔ سیڑھی سے اترنا ہو' ہوائی جہاز سے اترنا' کسی پہاڑ سے اترنا۔
(ب) بچے بلا کسی وجہ کے نیند سے اچانک جاگ جائیں۔ چیخیں اور پالنے کے کناروں کو کھینچیں۔ گویا نیند میں ڈر گئے ہوں۔
(ج) ذہنی طور پر انتہائی کمزور افراد' جو بہت کم شور یا غیر معمولی تیز آواز سے' کھانسی سے چھینکنے سے' چیخنے سے' ماچس جلانے وغیرہ سے' آسانی سے ڈر جائیں۔
(س) سگریٹ نوشی سے الرجی محسوس کرنے والے افراد جس سے انہیں دست بھی لگ سکتے ہیں۔
(ک) چمک دار سرخ ناک والی نوجوان خواتین

## 11 برائیونیا ایلبا (Bryonia Alba)
## (Bry.)

1. ان سے امراض : دکھ' غصہ' ظلم و تشدد' خوف' انتہائی گرم ہونے پر ٹھنڈا لگنا۔ سردی میں باہر نکلنا' جب سردی کے بعد گرمی شروع ہو' گرم موسم میں ٹھنڈا پانی یا برف کے استعمال کی خواہش' دبے ہوئے سیلان حیض' درد آمیز پھوڑا' بینس' موٹر' بند گوبھی' ڈبل روٹی' گیس پیدا کرنے والی غذا' اور پھل وغیرہ کھانے کے بعد۔
2. انتہائی کم حرکت' محنت' دھکا' نگلنے' کھانسنے' چھینکنے' چڑھنے' جہاز کی حرکت' درد سے عاری کروٹ پر لیٹنا' لیٹنے کے بعد اٹھنا' جھکنا' آنکھوں کی حرکت وغیرہ سے تکلیف کا بڑھ جانا۔
3. درد والی کروٹ سے لیٹنے سے تکلیف میں آرام بڑھنا' جب سکون ہو' آرام کے وقت دباؤ' اندھیرا کمرہ' باہر کی ٹھنڈی ہوا' ٹھنڈا پانی' اور ٹھنڈا کھانا کھانے سے۔

4. مرض کے ساتھ کف جھلیوں کا سوکھا پن شامل ہو۔ ساتھ ہی انتہائی کم مقدار میں پانی پینے کے لئے پیاس لگے، بائیں بازو اور بائیں پیر کی مسلسل حرکت، ایسا دباؤ گویا پیٹ کی کھوہ میں پتھر پڑا ہو، ڈکار لینے سے آرام ملے، بے چینی، مسلسل اپنے کام کے حلقے کے متعلق باتیں کرنا، بستر سے اٹھنے اور گھر جانے کی خواہش کا اظہار کرنا، عارضی طور پر اپنی جگہ بدلتے رہنے والا حیض، جب ہونا چاہئے تو ناک سے خون نکلے، جھکنے پر سر چکرانا، سر میں پھڑکن، زبان پر سفید موٹی زرد پرت، متلی اور قے، گہرے رنگ کا کم مقدار میں پیشاب آنا، بھرپور پسینے کے ساتھ تیز بخار جو بہتر ہوتا رہے۔

5. پھوٹنے والے بخار کے دبے ہوئے درد سے دماغ پر تیز سوزش، منہ کو مسلسل چبانے جیسی حرکت، خون کے جماؤ جیسا احساس، پھولا ہوا چہرہ، تیز بخار، بھرپور مقدار میں پسینہ نکلنا۔ خشک ہونٹ، بہت زیادہ پانی پینے کی پیاس، پرسکون، جسم کو کھول دینے (یعنی برہنہ کردینے) کی عادت۔

6. تیز وبائی بخار میں بے چینی، اپنے کام سے متعلق لگاتار بات کرنا، بستر سے اٹھنے اور گھر جانے کی خواہش۔ بائیں بازو اور بائیں پیر کی لگاتار حرکت۔

7. سر درد: صبح اٹھنے کے بعد اور سب سے پہلے آنکھیں کھولنے پر، صبح شروع ہونا، آہستہ آہستہ شام تک بڑھتے رہنا، قبض کے ساتھ فولادی عناصر، کھانسنے پر، جب جھکیں تو ایسا محسوس ہو گویا دماغ پھٹ جائے گا۔

8. درد : ٹیس پیدا کرنے اور چیرنے والا، حرکت، سانس کھینچنے، کھانسنے سے اور رات کو بڑھ جانے والا، مکمل آرام کرنے سے، اور درد والی جگہ کروٹ سے لینے سے بہتر محسوس کرنا۔

9. تیز پلورسی : جب بخار کسی وجہ سے ٹھہرا ہوا ہو۔ ٹیس پیدا کرنے اور چیرنے والا درد ہو۔ جو کھانسنے، حرکت، اور چھینکنے سے بڑھ جائے، حتی کہ سانس کے عمل میں بھی درد ہو، یہ درد ایکونائٹ (Acon) کے بعد آتا ہے۔ رگڑ برقرار رہنا۔

10. چھاتی میں تیز جلن، گرم اور تیز درد، بھاری حیرت انگیز حد تک، سخت، چھاتی کو سہارا دینے کی ضرورت، کافی ہلکی رفتار سے درد کا بڑھ جانا۔

11. کھانسی : خشک، اینٹھن بھری ابکائی اور قے کے ساتھ، چھاتی میں ٹیس کے ساتھ، ساتھ ہی سر درد، جو کھانے پینے کے بعد، گرم کمرے میں گھسنے اور گہری سانس لینے سے بڑھ جائے۔

12. **قبض** : ناکارہ امعائے مستقیم میں عمل کی کمی، بڑا، سخت، گہرے رنگ کا سوکھا ہوا پاخانہ، گویا جلا ہوا ہو۔ سمندر پر جانے سے۔

13. **وست** : گرم موسم کے دوران، مقعد میں درد کے ساتھ پت آمیز تیکھا ہونا۔ گندے پانی جیسا۔ غیر ہضم غذا کا، انتہائی گرم ہونے پر ٹھنڈے مشروبات پینے سے، پھلوں سے، صبح کے وقت اور ایک ہاتھ یا پیر کی بھی حرکت سے بڑھ جانے والا۔

14. **ذیابیطس** : ہونٹوں اور منہ کی خشکی۔ زیادہ مقدار میں پانی پینے کے لئے پیاس لگنا۔ منہ نہ ہٹنے والا تلخ ذائقہ، گرمی اور محنت، بینس، مٹر، بند گوبھی، ڈبل روٹی، پھل اور گیس زدہ کھانا ہضم نہ ہو۔

15. **جگر میں جلن** : جگر میں خون کا یک جا ہو، جلن ہو اور یہ بڑھا ہوا ہو، پیٹ کے دائیں حصے کے اوپری کناروں پر ٹیس بھرا درد جو حرکت اور تبدیل ہونے والی حالت سے بڑھ جائے۔ دائیں طرف اور درد آمیز کروٹ لینے سے بہتر ہو۔ غصے کے دورے کی وجہ یرقان۔

16. **غلاف قلب میں جلن** : ریاح سے درد میں حرکت سے بڑھنے والا ٹیس آمیز درد، درد آمیز کروٹ میں لیٹنے سے بہتر ہو۔ رگڑنے کی کیفیت ہو۔

17. **نمونیہ** : یہ ایکونائٹ (Acon) اور فیرم فاسفوریکم (Ferrp) کے بعد آتا ہے۔ مریض پریشان نہیں ہوتا۔ کھانسی مرطوب ہو۔ تیز ٹیس بھری پلورسی جیسا درد ہو۔ کھانسنے پر اور کسی بھی طرح کی حرکت سے تکلیف بڑھے، زبان خشک اور پرت دار ہو۔ انتہائی پیاس لگے۔ بے چینی اور قبض ہو۔

18. **تیز ریاحی درد** : جوڑ سرخ، گرم اور سوجے ہوئے ہوں۔ کافی ہلکی رفتار سے درد ہو۔ لمس اور دباؤ تکلیف کو بڑھا دے، ٹیسنے اور چیرنے کی علامت والا درد ہو۔ جوڑوں سے بھرپور مقدار میں پسینہ نکلے، ساتھ ہی تکلیف میں آرام پہنچانے والا پسینہ نکلے۔

19. **ٹائیفائڈ کا بخار** : سستی سے بڑھے، ساتھ ہی سردرد، خشک منہ، پرت دار زبان بہت زیادہ مقدار میں پانی پینے کی پیاس لگے۔ بے چینی، قبض، جسم کے درد کے ساتھ آرام سے لیٹے، ٹھنڈی ہوا پسند کریں، گرم اور بند کمرے میں تکلیف بڑھ جائے۔

20. **تپ دق** : خشک درد والی کھانسی، گویا سر اور چھاتی پھٹ جائے گی۔ کناروں میں تیز ٹیسنے والا درد۔ درد بڑھ جانے کی وجہ سے درد گہری سانس لینے میں لاچاری۔

21. ایسے مریضوں کے لئے خاص طور پر مفید

(ا) ایسے بچے جو گود میں لیا جانا یا اٹھایا جانا پسند نہ کریں' چڑچڑے۔

(ب) ایسے بچے جو فوراً ایسی اشیا کی خواہش کریں جو انہیں نہیں لینی ہے اور لے جانے کے لئے منع کردیا گیا ہو' کمزور۔

(ج) ایسے مریض جو چڑے چڑے ہوں طاقت ور اور غصیل ہونے کی فطرت۔ ذہنی طور پر کمزور۔

(د) جن کے بال سیاہ' گہرا رنگ پختہ پٹھے ہوں اور خشک چھریرے افراد۔

(س) جن کی تکلیف انتہائی کم رفتار سے بڑھ جائے اور آرام کرنے سے بہتر ہو' اگرچہ گھبراہٹ ہو۔ پھر بھی خاموشی اور پر سکون رہنا چاہیں۔

(ک) جو بے چین ہوں اور گھبراہٹ ہو' اور آسانی سے غصہ آجائے اور ضدی ہوں۔

(ل) جن کا گرم خون ہو' حدت' گرمی سے تکلیف بڑھ جائے۔ باہر ٹھنڈی ہوا سے' ٹھنڈے پانی اور ٹھنڈے کھانے سے آرام ملے۔

(ن) جو جسمانی طور پر صحت مند اور پورے مکمل خون والے ہوں۔ چہرہ پھولا ہوا اور بینگنی رنگ جیسا ہو۔

(و) جن کا مزاج ست ہو۔ تکلیف آہستہ آہستہ بڑھے۔

(ی) جو خوف زدہ ہوں' موت کا خوف' غریبی کا ڈر۔

## 12. کیل کیریا فاسفوریکا (Calcarea Phosphorica)
## (Cal–P.)

1. ان افراد کے لئے خاص طور پر مفید

1. ایسے لوگ خصوصاً بچے جو کمزور' گردن سے کمزور' سکڑے ہوئے' پیٹ والے' سوکھے کے مریض' کھوپڑی کی ہڈیوں کی دیر سے کمی پوری ہو۔ دیر سے کھڑا ہو اور چلے' دانت نکلتے وقت دست اور ہڈیوں کی برے انداز سے بڑھوتری کے مرض میں مبتلا ہوں۔

1. ایسی لڑکیاں جن کی دوشیزگی کی کیفیت ہو۔ تیزی سے بڑھتی ہوئی ہوں جن کی ہڈیاں ملائم ہوں' اور ریڑھ کی ہڈی کے بڑے ہونے کی فطرت ہو۔

1. ایسے لوگ جو کمزور ہوں۔ پیشاب میں البیومن آئے پیشاب میں فاسفیٹ آئے۔ خون کی کمی ہو، پولی پیری، سرعت انزال، کنٹھ مالا، اور شکستہ ہڈیوں کا نہ جڑنا۔
1. یہ سرسام اور برائیٹس، کوریا، تپ دق، ناسور، گٹھیا، سوکھا، دماغی سوجن کے ساتھ ریڑھ کی ہڈیوں میں دراڑ اور بڑھے ہوئے ٹانسلز، کے لئے خاص دوا، جب اس کی طبی علامات نمایاں ہوں۔
نوٹ : زیادہ خوراک نامناسب اور نقصان دہ ہے۔ لمبے عرصے تک استعمال کی جانے والی، بڑھی ہوئی ہڈیوں کی سوجن اور پیٹ درد پیدا کرتا ہے۔ اور چھوٹی پتھری کے راستے کی وجہ بنتا ہے۔ کم طاقت کی دوا، بوڑھے افراد میں متضاد اثر ڈالتی ہے۔

## 13. کینتھرس (Cantharis)
## (Canth.)

1. جلن بھرے پھپھولے پڑنے سے قبل اور جب پھیل جائے تو جلن محسوس ہو۔ بیرونی طور پر استعمال فوراً آرام پہنچاتی ہے۔
2. ٹیڑھی پتھری، ساتھ ہی پیشاب جلن کے ساتھ نکلنا، بوند بوند کرکے آنا۔ ساتھ ہی جلن کا احساس عضو تناسل میں کھینچاؤ۔
3. سوزاک کا پہلا مرحلہ۔ ساتھ ہی پیشاب کی مسلسل حاجت، ایک وقت میں خون کے چند قطرے بھی آئیں۔ جو پیشاب کی نالی میں ناقابل برداشت جلن کے ساتھ نکلیں۔ ساتھ ہی عضو تناسل کا درد کے ساتھ سیدھا ہونا۔
4. دھوپ میں واضح طور پر سامنے آجانے پر۔
5. پھپھولے دار داد۔ پورے جسم میں پھپھولے جو درد آمیز ہوں جن میں مواد پڑ رہا ہو۔
6. مردہ ریشوں میں تیزی سے بڑھتی ہوئی جلن۔
7. (پانی سے خوف) کوئی لہر پیدا کرنے والی چیز یا پانی کو دیکھنے پر اینٹھن کا دوبارہ شروع ہوجانا۔
8. ہیضہ میں پیشاب کا رک جانا۔
9. آنوں نال کا چھپ جانا۔
10. زچگی کے بعد، مباشرت کا دورہ

11. سرخ چہرے کے ساتھ اچانک ہوش گم ہونا۔
12. زچگی کی صلاحیت کو بڑھاتا ہے اور رحم سے مسے، آنول نال، اور مردہ جینس اور بیرونی عناصر کو نکالتا ہے۔
نوٹ: اگر جلد پھٹی ہوئی ہو تو الکحل زدہ اشیا کا استعمال نہیں کرنا چاہئے۔ گرم پانی میں بنائے ہوئے گھول، جلن اور درد کو تیزی سے آرام پہنچاتے ہیں۔

## 14. کاربو ویجی ٹیبلس (Carbo Vegetabilis)
## (Carb- v.)

1. ٹھنڈک، پسینہ نکلنا، زرد چہرہ، کمزور نبض، ٹھنڈی زبان، ٹھنڈی سانس، نیلگوں جسم (خون کے آکسیجن سے عاری ہونے پر جلد کا نیلا پڑنا) ان کیفیات میں اس دوا کی ضرورت پڑتی ہے۔ پنکھے کی ہوا کی خواہش کے ساتھ بے ہوش ہونے کی حالت۔
2. سرجیکل آپریشن، دماغی چوٹ، بجلی کے جھٹکے کے بعد صدمہ، الرجی، اور تیز اور سنجید امراض کی وجہ سے ٹھنڈا جسم، زرد چہرہ، ٹھنڈی سانسیں، بھرپور مقدار میں پسینہ نکلنا اور پنکھے کی ہوا کی خواہش کرنا۔
3. نازک اور کمزور افراد میں بے وجہ سیلان خون
4. خون کی کمی والے اور کمزور افراد میں بے ہوشی۔
5. مرغن، اور بوجھل غذا، الکحل، شراب، عیاشی، سڑی ہوئی مچھلی اور گوشت کے برے اثرات۔
6. بوڑھوں میں شدید امراض، مثلاً نمونیہ، برانکائیٹس، ڈسپنیا، (مشکل سے سانس لینا)

7. پستان کالس اور خصیوں میں اشتعال۔
8. چند گھٹن بھرے امراض کے برے اثرات۔
9. بچپن میں خسرہ (مزلز) اور کالی کھانسی (ہوپنگ کف) سے دمہ۔
10. کافی پہلے لگی چوٹوں کے غیر واضح اثرات۔
11. ٹائیفائیڈ کے برے اثرات کے بعد، السر یا دوسرے امراض جب طویل مدت لے لیں۔
12. پارے اور کونین کے برے اثرات، دبا ہوا ملیریا۔

13. ان کے لئے خاص طور پر موزوں
(ا) تیز امراض سے کمزور ہونے والے ناپختہ افراد۔
(ب) کمزور دوران خون والے بزرگ۔
(ج) فراغت حیض کے وقت کی خواتین
(د) جو افراد' گرم اور مرطوب موسم کے تیئں بہت حساس ہوں۔
(س) جو لوگ اپنی خوراک کے تیئں بہت حساس ہوتے ہیں۔
(ک) جن کی فطرت سکروی امراض اور گیس اور الرجی سے متاثر ہوں۔
(ل) کم قوت حیات کے حامل افراد میں ردعمل کے اثر کی وجہ سے دائمی امراض
(م) خون کی کمی کی وجہ سے کم قوت حیات والے کمزور لوگ۔

## 15. کیمومیلا (Chamomilla)
## (Cham.)

1. بچوں میں دست' پاخانہ' ہرا پانی جیسا' جلن والا اور بدبو دار
2. دانت نکلنے کے وقت بچوں میں دست۔
3. گرم اشیا کے استعمال سے دانت کے درد کا بڑھنا۔
4. دانت نکلنے کے وقت اینٹھن
5. خوف زدہ کرنے والا ریاحی درد' جو کسی مریض کو رات میں بستر چھوڑ کر ٹہلنے کے لئے مجبور کردے۔
6. مریض اپنے قریب کسی کو پسند نہ کرے' دکھی ہو۔ کسی سے بات چیت کرنا برداشت نہ کرے۔ بات چیت کرنا پسند نہ ہو۔ چڑ چڑے پن کے ساتھ جواب دے۔ درد کے تیئں انتہائی حساس ہو۔ مایوس کردینے والا درد' جو گرمی سے بڑھ جائے ہوا اور کھلے ماحول سے انتہائی مایوسی۔ نیند سے بھرا ہو۔ مگر سو نہ سکے' رات کے وقت جلتے ہوئے تلوؤں والا' پیروں کو بستر سے باہر رکھے۔
7. ماں کے غصے کے دورے کے بعد بچوں میں اینٹھن
8. بچوں میں کان درد۔
9. ان افراد کے لئے انتہائی موزوں

(ا) ایسے بچے، جو انتہائی چڑچڑے، تنگ مزاج پریشان، جھلائے ہوئے ہوں۔ شائستگی سے ایک بھی جواب نہ دے سکیں۔ صرف گود میں رہتے وقت خاموش ہوں۔ ہمیشہ کسی نہ کسی چیز کی خواہش کریں اور منع کئے جانے پر غصہ ہوجائیں۔ اور روکے جانے پر پوری ڈھٹائی کے ساتھ منع کردیں۔ انتہائی بدمزاج ہو، حاسد اور دکھی ہوں۔

(ب) افیون اور مارفین کے استعمال سے تباہ ہونے پر بچوں کی تکلیف میں۔

نوٹ: ذہنی سکون کے لئے کیمو میلا (Cham) متضاد کیفیت کی حامل ہے۔

## 16. کاکولیس انڈی کس
## (Cocculus Indicus)
## (Cocc.)

1. سفر سے نفرت۔ مثلاً موٹر کار، کشتی یا ریل کے ذریعہ سفر کرنے کی نوبت آنے پر۔ اگر سفر کے دوران 30 ویں طاقت کی خوراک لے لیں تو یہ مرض کے انسداد کا کام کرتی ہے۔
2. بے خوابی کے برے اثرات
3. مسلسل تشویش اور کشیدگی، غصہ اور دکھ کے برے اثرات
4. دوران حمل سر چکرانے کے ساتھ قے آنا۔
5. ڈپتھریا سے متعلق لقوہ، گلے اور نچلے اعضاء کا لقوہ۔ سپٹک کے بعد لقوہ۔
6. شرابیوں کے امراض۔
7. گیس کی خرابی خصوصاً ناف سے متعلق، گیس کی خرابی کے ساتھ آنت اترنا یعنی ہرنیا۔ جب نکس وومیکا ناکام ہوجائے۔
8. کھانے کے خیال اور بو سے مریض قے کرنے پر مجبور ہوجائے۔(ARS)
9. چکرانے کے ساتھ دماغی خرابی۔
10. تکلیف دہ حیض بولنے میں بھی تکلیف محسوس ہو۔

## 17. کولوسائیتھیس (Colocynthis)
## (Colo.)

1. دباؤ اور حدت سے ٹھیک ہونے والے ریاحی درد یعنی نسوں کا درد۔

2. آئی رس میں درد اور گلوکوما میں سر تک پھیلے اور دباؤ سے بہتر ہو۔
3. سیاٹیکا: چبھونے والا درد، بجلی جیسے جھٹکے، پورے بائیں طرف کے نچلے اگلے اعضا بائیں کولہے، بائیں جانگھ اور بائیں گھٹنے میں درد، گھٹنے کے قریب جانگھ کی ہڈی میں تھکاوٹ، کولہے میں اینٹھن، گویا کسی مقام پر پیچ کس دیا گیا ہو۔ متاثرہ عضو کی طرف کروٹ لے کر لیٹے۔ حدت اور دباؤ سے بہتر۔
4. پیٹ درد: دہرے جھکنے سے اور پیٹ پر کوئی سخت چیز دبانے سے آرام ہو۔ غصے سے، چیز کھانے سے، گیس کی کیفیات سے، شدید درد، اینٹھن کے ساتھ درد، سر چکرانے کے ساتھ باری باری ہونا۔ پنڈلیوں میں اینٹھن، ساتھ ہی دست، رات میں اور کھانا کھانے کے بعد بڑھ جانے والا۔
5. دکھ، غصے سے ہونے والے دست۔
6. ذیابیطس کے ساتھ دودھ جیسا بلغم آلود، اور کولائیڈ زدہ پیشاب۔
7. غصے کے امراض: پیٹ درد۔ دست، دبا ہوا زچگی کا سیلان، قے، دبا ہوا حیض،
8. انتہائی چڑچڑے اور بے صبر افراد کے امراض جو کسی طرح کا سوال پوچھے جانے پر طیش میں آجاتے ہیں۔ اور ہتک محسوس کرتے ہیں، چڑچڑے، ہاتھ میں آئی ہوئی چیز پھینکنے والے

## 18. کیوپرم میٹالیکم (Cuprum Metallicum)
## (Copr.)

1. پیٹ اور پنڈلیوں میں اینٹھن کے ساتھ ہیضہ۔
2. کالی کھانسی۔ (ہوپنگ کف) طویل مدت تک رہنے والی گھٹن بھری اور اینٹھن آمیز کھانسی۔ سانس رکنے کی وجہ سے بننے والا۔ نیلا پڑنے والا چہرہ اور اکڑا ہوا جسم۔
3. اینٹھن، ساتھ ہی نیلا پڑ جانے والا چہرہ اور جکڑے ہوئے انگوٹھے۔
4. اگلے اعضا میں اینٹھن، ساتھ ہی ہاتھ پیر میں انتہائی تھکاوٹ۔
5. گڑگڑاہٹ کی آواز والی کھانسی۔ گویا کسی بوتل سے پانی نکالا جارہا ہو۔ ٹھنڈا پانی پینے سے کھانسی میں آرام۔
6. مرگی کا دورہ: دورے، پیشگی احساس گھٹنے سے شروع ہو اور اوپر کی طرف بڑھے۔
7. کچھ پیتے وقت مشروبات کی گڑگڑاہٹ کے وقت نیچے کی طرف جائے۔

8. منہ سے رال ٹپکنے کے ساتھ شدید۔ میٹھا' دھات آمیز تانبے جیسا ذائقہ۔
9. زبان کا لقوہ نامکمل الفاظ کی ادائیگی' ہکلاہٹ آمیز آواز
10. مروڑ: ہاتھ اور پیر کی انگلیوں سے شروع ہونے والا اور پورے جسم میں پھیلنے والا۔
11. خوف' انتہائی' محنت اور نیند کی کمی کے برے اثرات۔
12. پر کا رکا ہوا پسینہ۔ سیلان۔

## 19. یوفریشیا (Euphrasia)

## (Euphr.)

1. تیکھے آنسو بہنا۔ اور چکنے نزلے کے ساتھ انفلوئنزا' خسرہ' سردرد' پلکوں میں جلن' شدید کنجکٹی وائی ٹس (آنکھوں کا سرخ ہونا) پروسٹیٹ غدود کے مسائل۔ تیسری نس کا لقوہ۔ حیض میں رکاوٹ کالی کھانسی (ہوپنگ کف) کے ساتھ نمایاں ہونے والے امراض۔
2. آنکھوں میں اور سٹنے نی لوما: قورنیا کا پھیلاؤ۔ عینتس' پلکوں پر دانے' نزلے کے متعلق کنجکٹی وائی ٹس' قورنیا پر پھنسیاں' پلکوں کا لٹکنا۔ پلکوں کی سوجن۔
3. تیکھے آنسوؤں کا سیلان اور چکنے نزلے کے ساتھ خسرہ (میزلز)
4. ناک کا کینسر
5. گرنا' چوٹ لگنا۔
6. ناک سے نزلہ گرنا' ساتھ ہی تیکھے آنسو بہنا۔

## 20. فیرم فاسفوریکم

## (Ferrum Phosphoricum)

## (Ferr-p.)

1. ہر طرح کے جلن بھرے اثر کے پہلے مرحلے میں
2. جسم کے کسی سوراخ سے چمک دار سرخ رنگ کے خون کا سیلان
3. خون کے انجماد کے ساتھ سردرد' سر چکرانا' گلے میں درد' ٹھنڈی اشیا کے استعمال سے آرام۔

4. خون کا جماؤ' سورج کی گرمی یا مشینی چوٹ کی وجہ سے بخار۔
5. کان میں تیز سوجن۔
6. دماغ میں سیلان' خونی چہرہ' مسلسل سرخ اور زرد' کف ہتھیلیوں کا زرد پڑنا۔ نبض انتہائی پتلی اور تیز بخار' خون کے کم دباؤ والے لوگوں میں۔

## 21. جیلسی میئم (Gelsemium)
## (Gels.)

یہ کئی پہلوؤں سے استعمال کی جانے والی دوا تازہ امراض میں کثرت سے استعمال کی جاتی ہے۔ یہ گہرائی سے اثر کرنے والی دوا نہیں ہے اور اسی لئے دائمی امراض میں اس کے ساتھ گہرائی سے اثر انداز ہونے والی دوائیں استعمال کی جاتی ہیں۔

یہ بچوں' نوجوانوں' کمزور مردوں اور عورتوں اور انتہائی جذباتی ہسٹریا زدہ' خوف زدہ' کمزور اور شکی مزاج لوگوں اور جن میں الکحل کے استعمال سے اور دیگر برے ناکردہ اعمال کی وجہ سے قوت حیات میں کمی ہو' ان کے لئے یہ بیماریوں کو کم کرنے والی دوا ہے۔

یہ دماغی خرابی۔ دماغی امراض' اعصابی امراض' لقوہ' امراض چشم' بہرہ پن' بخار' ریاحی درد' گرمی کا بخار' یرقان' گٹھیا' سر چکرانے' سر درد' انجائینا پیکٹوریس اور امراض قلب' پلکوں کا لٹکنا۔ حیض کے امراض' مردانہ مباشرتی امراض کے لئے خاص دوا ہے۔

جیلسی میئم کے استعمال کے لئے نمایاں علامات مندرجہ ذیل ہیں۔
1. تمام پٹھوں کو عملی طور پر آرام اور انکا بے حس ہونا' ساتھ ہی حرکت آمیز لقوہ یعنی رعشہ۔
2. کسی غیر معمولی مشکل حالت کا پہلے سے اندازہ کرلینا' چرچ تھیٹر وغیرہ کے لئے تیاری کرنے اور کسی پہلے سے طے شدہ پروگرام پر جانے سے قبل دست لگ جانے پر۔
3. اسٹیج پر آنے سے خوف' عوام کے سامنے آنے میں دماغی طور پر خوف محسوس ہونا۔
4. سورج کی گرمی اور گرم موسم میں عام دماغی تھکاوٹ۔
5. کمزوری اور کپکپی پٹھوں میں تال میل کی کمی پٹھوں کا حسب خواہش کام نہ کرنا۔

6. سر چکرانا' جو سر کے پچھلے حصے سے شروع ہو۔ ساتھ میں دھندلی بینائی ہو۔ اور نشے کی سی کیفیت۔
7. گردن کے پیچھے سے شروع ہونے والا سر درد جو پورے سر میں پھیلے' دماغی محنت سے' سگریٹ نوشی سے' سورج کی گرمی سے اور سر نیچے کر کے لیٹنے سے' تکلیف بڑھنے اور بھرپور مقدار میں پیشاب کرنے سے آرام ملے۔
8. پیاس کی کمی سے سردی لگنا۔ خصوصاً ریڑھ کی ہڈی میں' پیٹھ کے اوپر نیچے سردی دوڑنا۔
9. مریض ست۔ نیند سے بھرا ہوا اور وہمی ہو۔

## 22. گلونائین (Glonoine)
## (Glon.)

1. دماغ میں سیلان خون : دل کی تیز دھڑکن' جو دل کے سینے سے نکلنے جیسا محسوس ہو۔ گھبراہٹ اور پٹھوں میں کھنچاؤ۔
2. مرگی کا دورہ : پہلے سے احساس' تیز پھڑکن والا سر درد' گرم کمرے میں بڑھ جانے والی تکلیف' دورہ پڑنے سے قبل ہو۔ بعد میں بے ہوش ہو جائے۔ چہرہ پہلے سے زرد اور پھر چمک دار سرخ ہو جائے۔ پورے جسم میں خصوصاً سر میں دل کی دھڑکن کے ساتھ پھڑکن محسوس ہو۔
3. دھوپ سے جھلسنا : ساتھ ہی میں تیز سر درد' دل کی ہر دھڑکن کے ساتھ چوٹ کا احساس۔ مریض چوٹ کو روکنے کے لئے سر کو ہاتھوں سے پکڑے' سر ہلانے سے اور جھکنے سے تکلیف بڑھے۔
4. سر چکرانا : سر میں کپکپی والے درد کے ساتھ ساتھ ہی میں چہرے کا سرخ ہونا دیوانگی کا احساس اور بے ہوشی۔ سر کو ہلانے کی وجہ سے سر کا چکرانا۔ جھکنے سے تکلیف کا بڑھنا۔
5. سر درد : سورج کی گرمی سے اور گیس کی روشنی میں کام کرنے سے' حیض سے متعلقہ' فراغت حیض سے متعلقہ' سر میں تیز انجماد خون' سر کا پھٹنا' پھڑکن' کپکپی' دونوں ہاتھوں سے سر کو پکڑنے کے لئے مجبور ہو جانا۔ لیٹنے سے تکلیف کا بڑھ جانا۔ بھرپور مقدار میں رحم سے سیلان خون کے بعد' حیض کی جگہ' جھٹکے اور جھکنے سے

